VOL 6 - ISSUE 64 NOVEMBER 2014

# MASALA
## TV FOOD MAG
### RECIPES IN ENGLISH & URDU




Regd. No. SC-1333
Rs.120



مصالحہ کے شفیس کے کھانوں کی مزیدار تراکیب، ٹپس اور ٹوٹکوں کے علاوہ محرم الحرام کی نسبت سے مضمون اور کھانے کی ترکیب



# Delicio®

The taste that suits your style

IMPORTED FROM

**OMAN**






## Make every meal Oh-so-Delicio!




• Tomato Ketchup • Mayonnaise • Salad Dressing • Hot Sauce
• Specialty Sauces • Pasta Sauce

درد سے نجات میں

30 سالوں سے کوشاں

Pfizer

# Ponstan®

(Mefenamic Acid)

ANALGESIC AND ANTI-INFLAMMATORY
WITH ANTI-PYRETIC PROPERTIES

250mg Tablets, 500mg Forte Tablets,
250mg Flash Tablets, 50mg/5ml Susp

معدے اور دل کے مریض ڈاکٹر کی ہدایت کے مطابق استعمال کریں۔
ڈاکٹر کی ہدایت کے بغیر طویل استعمال سے گریز کریں۔
تمام دوائیں بچوں کی پہنچ سے دور رکھیں۔
طبیعت زیادہ خراب ہو تو ڈاکٹر سے رجوع کریں۔
خوراک لیبل پر دی گئی ہدایات کے مطابق استعمال کریں۔

Full prescribing information is available on request




Working together for a healthier world™

Pfizer Pakistan Limited
12 - Dockyard Road, West Wharf
P.O. Box 5107, Karachi 74000
Tel: 9221 32200121-5
Fax: 9221 3220445

## Ponstan®

(Mefenamic Acid)

# MASALA
## TV FOOD MAG




Volume 6 - Issue 64 November 2014

## Content





## محترم قارئین

السلام وعلیکم!

14 نومبر کو دنیا بھر میں ذیابیطس کا عالمی دن منایا جاتا ہے جس کا مقصد ذیابیطس کے مرض کی بڑھتی ہوئی شرح پر قابو پانے کے لئے دنیا کو متوجہ کرنا اور اس سے پیدا شدہ پیچیدگیوں' علامات' علاج و پرہیز اور اس سے بچاؤ سے متعلق آگاہی فراہم کرنا ہے۔اقوام متحدہ کے عالمی ادارہ صحت کی سروے رپورٹ کے مطابق دنیا بھر میں 30 کروڑ 47 لاکھ سے زائد افراد ذیابیطس کے مرض میں مبتلا ہیں۔بدقسمتی سے پاکستان وہ ملک ہے جو اس مرض میں مبتلا افراد کے حوالے دنیا بھر میں ساتویں نمبر پر ہے، جہاں تقریباً 71 لاکھ افراد مذکورہ مرض کا شکار ہیں۔ماہرین کی پیش گوئی کے مطابق 2025ء تک ملک میں ذیابیطس کے مریضوں کی تعداد میں 66.6 فیصد اضافہ ہوگا جس کے بعد یہ تعداد بڑھ کر ایک کروڑ 14 لاکھ ہوجائے گی جبکہ 2025ء میں پاکستان ذیابیطس سے متاثرہ پانچواں بڑا ملک بن جائے گا۔انٹرنیشنل ذایابیٹس فیڈریشن (آئی ڈی ایف) کی مارچ 2014 میں جاری ہونے والی ایک رپورٹ کے مطابق ملک میں ذیابیطس سے مرنے والوں کی تعداد سالانہ 88,000 ہوگئی ہے جس میں 35,615 مرد جب کہ 52,397 خواتین ہیں اتنا ہی نہیں بلکہ بچوں میں بھی ذیابیطس کی شرح تشویشناک حد تک تیزی سے اضافہ ہورہا ہے۔

ذیابیطس کا مرض پوری دنیا میں صحت کا اہم ترین مسئلہ ہے کیونکہ اس سے صحت کے دیگر مسائل مثلاً بلند فشار خون' امراض قلب' جگر کی بیماریاں اور نابینا پن بھی لاحق ہوسکتے ہیں۔طبی ماہرین کے مطابق یہ مرض دنیا بھر میں اندھے پن' گردوں کی خرابی اور ہارٹ اٹیک کی دوسری بڑی وجہ ہے۔بار بار پیشاب آنا' پیاس لگنا' تھکاوٹ' کمزوری اور وزن میں کمی اس مرض کی اہم علامات ہیں۔طبی ماہرین ذیابیطس کے تیزی سے پھیلاؤ کی بڑی وجہ نامناسب طرز زندگی' خوراک میں بے اعتدالی اور بلند فشار خون کو قرار دیتے ہوئے مشورہ دیتے ہیں کہ ذیابیطس کے مریض اس مرض کی پیچیدگیوں سے بچاؤ کے لئے مناسب خوراک' پھلوں اور سبزی کے کثرت سے استعمال' باقاعدگی سے ورزش کے ساتھ ساتھ' پرہیز' وزن پر قابو اور صحت مند طرز زندگی اختیار کریں۔ماہرین کے مطابق نشاستے دار اشیاء کے علاوہ گوشت میں جمنے والی چکنائیوں' مکھن' بناسپتی گھی اور مارجرین کا استعمال بھی خطرناک ہے کیونکہ یہ اشیاء کولیسٹرول کی سطح بڑھاتی ہیں۔ایسی صورت میں مناسب یہی ہے کہ مغزیات جیسے مونگ پھلی' زیتون کا تیل' کینولا کا تیل اور چکنی یا روغنی مچھلی کھائے جائیں۔

پرہیز علاج سے بہتر ہے کا مقولہ ذیابیطس کے مریضوں پر صادق آتا ہے۔اس مرض میں دواؤں سے زیادہ احتیاط اور جسمانی مشقت کام کرتی ہے' لہٰذا طرز زندگی کو تبدیل کریں اور طویل وصحت مند زندگی گزاریں۔

شہناز رمزی

چیف ایڈیٹر۔سلطانہ صدیقی' ایڈیٹر۔شہناز رمزی' جائنٹ ایڈیٹر۔شازیہ انوار
ایڈیٹوریل اسسٹنٹ۔ نصر خان' اسسٹنٹ ایڈیٹر۔ معاذ احمد
سینئر ویژولائزر۔سید نبیل احمد' ڈیزائنر۔یوسف رضوی' عکاسی۔حارث عثمانی' احسن قریشی' ایڈورٹائزنگ مینجر۔منور حسین بھٹی munawar.h@masalatv.tv - فون 03333222353
ڈسٹری بیوٹر۔ رہبر نیوز ایجنسی 0333 216 8390 پرنٹر۔یونی پرنٹ
ہم نیٹ ورک لمیٹڈ۔10/11' حسن علی اسٹریٹ' بالمقابل آئی آئی چندریگر روڈ کراچی۔74000 پاکستان یو۔اے۔این: 111-486-111 (کراچی) فیکس: 92-21-32628640
مزید معلومات کے لئے: shanaz.ramzi@hum.tv آن لائن خریداری کے لئے: http://www.masala.tv/masalamag/

# محرم الحرام، نذر و نیاز کا مہینہ

روایات بدلی ہیں لیکن بعض گھرانوں میں منعقدہ مجالس میں آج بھی 40 یا 50 سال قبل والے ہی تبرکات تقسیم کیے جاتے ہیں

شازیہ انوار

10 محرم الحرام 61ھ بمطابق 10 اکتوبر 680ء کو کربلا کے میدان میں پیش آنے والا واقعہ کربلا تاریخ کا ناقابل فراموش واقعہ ہے۔ اس میدان میں رسول اللہ ﷺ کے نواسے حضرت امام حسینؑ ، ان کے اہل خانہ اور جانثاروں کا ایثار اور قربانی تاریخ اسلام کا ایک ایسا درخشندہ باب ہے جو رہروان منزل شوق و محبت اور حریت پسندوں کے لئے ایک اعلیٰ ترین نمونہ ہے۔ سانحہ کربلا آزادی کی اس جدوجہد کا نقطہ آغاز ہے جو اسلامی اصولوں کی بقا اور احیاء کے لئے تاریخ اسلام میں پہلی بار شروع کی گئی۔

محرم الحرام میں امام عالی مقام سیدنا حضرت امام حسینؑ خانوادہ نبوت اور اپنے 72 سے زائد اصحاب کے ساتھ میدان کربلا میں اللہ کے دین کی سربلندی کے لئے جمع ہوئے۔

2 محرم الحرام کو میدان کربلا پہنچنے والے قافلے پر 7 محرم الحرام کو پانی بند کر دیا گیا۔ تپتا ہوا صحرا جھلسا دینے والی گرمی، غریب الوطنی بے سروسامانی کے عالم میں 6 ماہ کے بچوں سے لے کر 90 سال کے بوڑھے تک نے بھوک اور پیاس کی صعوبتیں برداشت کیں اور اسی عالم میں مستورات اور سیدنا امام زین العابدینؑ کے علاوہ باقی تمام نفوس میدان کربلا میں جام شہادت نوش فرما گئے۔

کربلا کے پیاسوں کی یاد میں واقعہ کربلا کے بعد سے آج تک مجالس منعقد کی جاتی ہیں جن میں نذر و نیاز کا بہت اہتمام کیا جاتا ہے۔ اسلام میں یوم عاشور کی اہمیت کے حوالے سے خصوصی اہتمام کی ہدایت کی گئی ہے کہ اس روز گھر میں دستر خوان اہل خانہ اور عزیز و اقارب پر وسیع کیا جائے تو اللہ تعالیٰ پورا سال ان پر فراخی رزق کے دروازے کھول دیتے ہیں۔

محرم الحرام میں نذر و نیاز کا سلسلہ اپنے عروج پر ہوتا ہے۔ اس ماہ حلیم اور شربت کا استعمال بڑھ جاتا ہے۔ محرم الحرام کے دوران پیغمبر اسلام محمد ﷺ کے نواسے حضرت حسینؑ کی نذر و نیاز کے لئے نہایت عقیدت و احترام سے حلیم تیار کی جاتی ہے۔ محرم کا مہینہ شروع ہوتے ہی دوسرے فرقے اور علاقے کے لوگوں سے اظہار یکجہتی کے لئے حلیم پکانے کے لئے پروگرام ترتیب دیے جاتے ہیں۔ حلیم میں عام طور پر مسور، مونگ، ماش اور چنے کی دالوں، چاول، گندم اور جو میں لال مرچ، گرم مصالحہ، گوشت، ہلدی، گھی، لہسن، ادرک، پیاز اور نمک ڈال کر پکایا جاتا ہے، جبکہ اسے چاٹ مصالحے، لیموں، ادرک، ہرے دھنیے، پودینے اور تلی ہوئی پیاز کے ہمراہ پیش کیا جاتا ہے۔ گلی محلے کے نوجوان رات بھر گھوٹا لگا کر اہتمام سے حلیم کی دیگ تیار کرتے ہیں۔ اس تبرک کو جس اہتمام سے تیار کیا جاتا ہے اسی اہتمام سے کھلایا اور تقسیم کیا جاتا ہے۔









نذر و نیاز میں حلیم کے بعد سب سے زیادہ شربت بنایا جاتا ہے۔ کربلا کے پیاسوں کی یاد میں پلایا جانے والا یہ شربت پھلوں کے رس کے علاوہ دودھ سے بھی تیار کیا جاتا ہے جس میں خشک میوے بھی شامل کئے جاتے ہیں۔ ایام عزاء میں جگہ جگہ پانی اور شربت کی سبیل بنائی جاتی ہیں' جہاں بطور خاص سات محرم کے بعد سے شربت پلایا جاتا ہے' جلوسوں میں بھی دودھ اور شربت کی سبیلیں موجود ہوتی ہیں۔ چند برس قبل تک چھوٹے بچے چندہ جمع کر کے نہایت جوش و خروش سے گلی محلوں میں بھی شربت اور دودھ کی سبیلیں خصوصی طور پر لگاتے تھے لیکن آج یہ روایت متروک ہوتی نظر آ رہی ہے۔

اس مہینے کی اہمیت کے پیش نظر خواتین کی باورچی خانے کی مصروفیات بہت بڑھ جاتی ہیں۔ ہر گھر میں نذر و نیاز کے حوالے سے خصوصی تیاریاں کی جاتی ہیں۔ کہیں حلیم بنائی جاتی ہے تو کہیں بریانی' چنے' مٹر پلاؤ' زردہ' فرنی اور کھیر بنا کر محلے داروں اور رشتے داروں میں تقسیم کئے جاتے ہیں۔ مجالس میں شریک ہونے والی خواتین اپنے اپنے گھروں سے مختلف چیزیں بنا کر لاتی ہیں اور مجالس کے شرکاء میں تقسیم کرتی ہیں۔ اس کے ساتھ مشروبات کا بھی خصوصی اہتمام ہوتا ہے۔

مجالس کے اختتام پر تبرک کا خاص اہتمام کیا جاتا ہے' جس میں بن' شیر مال' تافتان' نان خطائی' بریانی' کھیر' حلیم' کھچڑا' جوس' بسکٹس اور پاپ کارن کے پیکٹ دال کے کباب اور نان پیش کئے جاتے ہیں۔ 8 محرم الحرام کو حضرت عباسؑ کے بہشتی بننے والے مشکیزے میں دودھ کا شربت تقسیم کرتے ہیں اور حاضری میں بطور تبرک کباب پراٹھے' شربت اور سوجی کا حلوہ بانٹا جاتا ہے' جب کہ عاشور کے دن دال ساگ' دال چاول' سوجی کا حلوہ پکایا جاتا ہے' علاوہ ازیں پھل اور مٹھائیاں بھی کثرت سے تقسیم کی جاتی ہیں' تاہم محرم الحرام میں' ایسے پکوان جو خوشی کا مظہر ہیں' پکانے سے گریز کیا جاتا تھا۔

جیسے جیسے وقت گزر رہا ہے ویسے ویسے محرم الحرام میں بھی کھانوں کی روایت میں بھی تبدیلی آ رہی ہے۔ قبل ازیں خصوصاً اہل تشیع گھرانوں میں محرام الحرام کے 2 مہینے 8 دن تک منائے جانے والے سوگ کے دنوں میں اُبلے ہوئے چاول' دال ساگ' دال چاول اور سبزیاں' وغیرہ بنائی جاتی تھیں جب کہ ان دنوں میں ایسے کھانے پکانے سے گریز کیا جاتا تھا جو خوشی کا مظہر ہوں۔

سوجی کے سادہ حلوے کی جگہ چنے کی دال کے حلوے نے لے لی تھی جب کہ آج حلوے کی جگہ ترجیحاً کھیر بنائی جا رہی ہے۔ دال ساگ کی جگہ حلیم اور قورمے نے لے لی۔ پہلے حلیم صرف گائے کے گوشت کی پکائی جاتی تھی لیکن آج مرغی کے گوشت کی حلیم زیادہ مقبول ہے جب کہ لوگ اپنی حیثیت کے مطابق بکرے کے گوشت کی حلیم بھی پکواتے ہیں' تاہم بعض گھرانوں میں منعقدہ مجالس میں 40 یا 50 سالوں سے ایک ہی طرح کے تبرکات تقسیم کئے جاتے ہیں۔

ایک جانب دیگر معاملات کی طرح سے تبرکات میں دنیاوی حیثیت کا دکھاوا' نمود و نمائش کا عنصر بھی غالب آتا جا رہا ہے۔ لوگ حلیم کی بے شمار دیگیں پکواتے ہیں اور مجالس میں نئی طرح کے کھانے بھی تقسیم کرتے ہیں۔ دوسری جانب بڑھتی ہوئی مہنگائی کی وجہ سے متوسط اور نچلے طبقے کے لئے مجالس کے تبرکات کا اہتمام مشکل ہوتا جا رہا ہے۔ گلی محلوں میں پکائی جانے والی حلیم کا سلسلہ بھی مہنگائی کی نذر ہو گیا ہے۔ پہلے ایک دیگ اگر 3000 روپے میں پک کر تیار ہوتی تھی تو آج یہی دیگ 6000 روپے میں تیار ہوتی ہے۔

بہرکیف کم ہو یا زیادہ سالہا سال سے محرم الحرام میں نذر و نیاز کا اہتمام کیا جاتا رہا ہے اور کربلا کے بھوکے پیاسوں کی یاد میں تاقیامت کیا جاتا رہے گا۔ ■




# صدقے تمہارے

## FRIDAYS 8 PM

WRITER: KHALIL UR REHMAN QAMAR | DIRECTOR: EHTESHAMUDDIN | CREATIVE HEAD: MOMINA DURAID

PRODUCERS: MOMINA DURAID, SAMINA HUMAYUN SAEED, TARIQ SHAH

CAST: MAHIRA KHAN, ADNAN MALIK, SAMIYA MUMTAZ, FARHAN ALI AGHA, SANIYA SHAMSHAD & REHAN SHEIKH




 www.hum.tv  /humtvpakistan  /humnetwork

# پاکستان میں چائنیز کھانوں کا لطف

پرل کانٹی نینٹل کراچی میں منعقدہ سہ روزہ تقریبات میں معززین شہر، صحافیوں اور صارفین کی بڑی تعداد کی شرکت

شہناز رمزی

پرل کانٹی نینٹل ہوٹل کراچی کا مارکیٹنگ اور پبلک ریلیشنز ڈپارٹمنٹ ان دنوں انتہائی فعال ہے۔ اس کی مصروفیت کی وجہ وہاں آئے دن ہونے والی تقریبات ہیں۔ آئے دن اگر قومی نہیں تو پھر بین الاقوامی ہفتوں کا انعقاد کیا جاتا ہے، جس میں صحافیوں اور معززین شہر کی بڑی تعداد شریک ہوتی ہے۔ ایسی ہی مصروفیت کی ایک مثال پرل کانٹی نینٹل ہوٹل کراچی میں حال ہی میں منعقدہ سہ روزہ چائنیز فیسٹول ہے۔ فیسٹول کی افتتاحی تقریب میں چائنیز قونصل خانے کے قونصل جنرل، جاپان کے نمائندے، سوئٹزرلینڈ اور روس کے قونصل جنرل، معززین شہر اور صحافیوں کی بڑی تعداد شامل تھی۔

پرل کانٹی نینٹل ہوٹل کراچی کا چائنیز ریسٹورنٹ "تائی پان" ہوٹل کے صارفین کو باقاعدگی سے بونے کی سہولت فراہم کرتا ہے۔ فیسٹول کے موقع پر تائی پان ریسٹورنٹ میں بتدریج بہت سی مثبت تبدیلیاں کی گئی تھیں جیسے کہ وہاں لگائے گئے ایل سی ڈی ٹی وی جو چائنیز ثقافت، فن تعمیر اور تاریخ کی تصاویر دکھا رہے تھے۔

فیسٹول میں پیش کیے جانے والے کھانوں میں چین سے خصوصی طور پر منگوائی گئی سبزیوں کا استعمال کیا گیا۔ تائی پان کے خانساماؤں نے پاکستانی ذائقوں کے حامل زبردست چائنیز پکوان پیش کیے۔

فیسٹیول میں 30 کے قریب انواع و اقسام کے کھانے تیار کیے گئے تھے جن میں مختلف اسٹارٹرز اور میٹھے بھی شامل تھے۔ فیسٹیول میں "چائنیز گرواول سوپ (Chinese gruel)" بھی متعارف کرایا گیا تھا جو پاکستان میں دستیاب "چکن کارن سوپ" اور "ہاٹ اینڈ ساور" سوپ سے بالکل مختلف تھا۔ اس کے علاوہ اسٹارٹرز میں تلے ہوئے جمبو جھینگے، مرغی اور انڈوں کے رولز اور ڈم سم شامل تھے جبکہ کھانے میں چکن اسٹرنگز بمعہ مرچوں والے شیزوان ساس، تلے ہوئے ہانگ کانگ نوڈلز، تلے ہوئے چاول، لہسن والے تلے ہوئے کیکڑے، سنگترے کی چٹنی کے ساتھ جمبو جھینگے، ڈرائی بیف ود چلیز اور بکرے کے گوشت سے بھرے ہوئے پین کیکس بھی پیش کیے گئے۔ مہمانوں کو چائنیز میٹھوں کے علاوہ کانٹی نینٹل روایتی میٹھے بھی پیش کیے گئے جن میں لیچی اور چیریز ٹارٹ، ریڈ ویلوٹ کیک، چاکلیٹ کیک، کیلے کے پکوڑے اور مختلف اقسام کی آئس کریم سمیت دیگر میٹھے بھی دستیاب تھے۔ پاکستان میں ابھی بھی لوگ خالص چائنیز میٹھوں کے ذائقوں سے آشنا نہیں، شاید اسی لیے روایتی میٹھوں کی اتنی اقسام رکھی گئی تھی۔

اس قسم کے فیسٹول کا انعقاد لمبے وقفے کے لیے ہونا چاہیے تاکہ زیادہ سے زیادہ لوگوں کو اس سے فائدہ پہنچے کیونکہ دو یا تین روزہ فیسٹول میں عوام کی ایک بڑی تعداد مصروفیات کے باعث شرکت نہیں کر پاتی۔ ■





# ہم مصالحہ کی آٹھویں سالگرہ کا جشن

## آٹھ سال گزرنے کے بعد بھی "ہم مصالحہ" کی مقبولیت میں کسی طرح کی کمی نہیں آئی ہے

کون سوچ سکتا تھا کہ پاکستان کے کسی ایک خصوصی موضوع پر 24 گھنٹے دکھایا جانے والا چینل انتہائی کامیابی سے ہمکنار ہوگا لیکن ہم نیٹ ورک نے اپنی روایات کو قائم رکھتے ہوئے نہ صرف ایک ایسے چینل کی بنیاد ڈالی بلکہ گزشتہ آٹھ سالوں میں اسے مسلسل ناظرین کے سامنے پیش کرنے کا اعزاز بھی حاصل کیا جب کہ اس کے نقش قدم پر چلنے والے دیگر چینل اپنی آب و تاب کھو کر قصہ پارینہ ہو چکے ہیں۔

ہم نیٹ ورک کے زیر انتظامیہ 24 گھنٹے چلنے والے ایشیاء کے پہلے کوکنگ چینل "ہم مصالحہ" کی آٹھویں سالگرہ 23 ستمبر کو منائی گئی۔ اس سلسلے میں "ہم مصالحہ" کی جانب سے صبح 11 بجے سے شام 7 بجے تک خصوصی براہ راست نشریات کا اہتمام بھی کیا، جس میں مختلف کھیل شامل تھے اور براہ راست فون کرنے والوں کے لئے خصوصی انعامات بھی دیئے گئے۔ ہم مصالحہ کی خصوصی نشریات میں اداکاروں، معروف گلوکاروں، مصالحہ کے شیفس کے علاوہ کراچی کے معروف ہوٹلوں اور ریستورانوں کے شیفس کو بھی مدعو کیا گیا۔

آٹھویں سالگرہ کی خصوصی براہ راست نشریات میں بہت سے گلوکاروں اور فنکاروں نے شرکت کی جن میں انور مقصود، مصباح خالد، فریدہ شبیر، شمعون عباسی، نزاکت سرحدی، عمر رانا، رباب مسعود، جنید اقبال اور فرحان علی آغا شامل تھے۔ اس موقع پر رمادہ ہوٹل، لال قلعہ اور ہوٹل پرل کانٹی نینٹل کے شیفس نے بھی خصوصی طور پر شرکت کی۔

اس موقع پر ہم مصالحہ کے شیفس زبیدہ طارق، گلزار، طاہر چوہدری، زردا آفتاب، زرنگ سدھوا اور شیریں انور نے براہ راست کوکنگ کا مظاہرہ بھی کیا۔

حسب روایت امسال بھی سالگرہ کے موقع پر سالگرہ کا خصوصی کیک تیار کیا گیا جسے ہم نیٹ ورک کی صدر سلطانہ صدیقی اور سینئر وائس پریذیڈنٹ اظہر وقار عظیم نے کاٹا۔ آٹھویں سالگرہ پر شیف عرفان واسطی نے براہ راست نشریات میں 150 پونڈ وزنی کیک بنایا۔

صدر ہم نیٹ ورک سلطانہ صدیقی نے اس موقع پر کہا "ہم مصالحہ" کی آٹھویں سالگرہ پاکستان کی ٹیلی وژن کی تاریخ کا ایک اہم سنگ میل ہے۔ آج سے 8 سال قبل "ہم مصالحہ" کے قیام کے بعد کئی دوسرے کوکنگ چینلوں کا آغاز بھی عمل میں آیا لیکن گرتے ہوئے معیار اور بتدریج کم ہوتی ہوئی مقبولیت کے باعث ان چینلوں کو یا تو ختم کر دیا گیا یا پھر ان کا ان ہی کے دیگر چینلوں کے ساتھ انضمام کر دیا گیا لیکن "ہم مصالحہ" نے اپنے معیار پر کسی قسم کا سمجھوتہ نہیں کیا، یہی وجہ ہے کہ آٹھ سال گزرنے کے باوجود بھی "ہم مصالحہ" کی مقبولیت میں کسی طرح کی کمی نہیں آئی ہے۔" ■






# Chicken Chow Mein

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken fillet (cut finely) | 4 |
| Noodles (boiled) | 2 cups |
| Cabbage (finely cut) | 1 |
| Capsicums, Carrots (finely cut) | 2 each |
| Red chillies (fresh, finely cut) | 8 |
| Spring onion (green parts only, finely cut) | ½ cup |
| Bean sprouts (finely cut) | 1 cup |
| Soya sauce, White vinegar | 3 tbsp each |
| ★ Chicken cube flour | 1 tbsp |
| Cornflour | 2 tbsp |
| Sugar, Garlic/ginger paste | 1 tsp each |
| Onion (finely cut) | 1 |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Salt | to taste |
| Sesame oil | 1 tsp |
| Oil | 4 tbsp |

## Method:

- Marinate chicken fillets with soya sauce, vinegar, sugar, cornflour and salt; set aside for 10 minutes.
- Heat oil in a wok; sauté onions and ginger/garlic.
- Add chicken, cabbage, capsicums, and carrots; cook for a few minutes.
- Add remaining ingredients except spring onions and bean sprouts; stir for a few minutes; remove from flame.
- Add spring onions and bean sprouts; dish out and serve.

★ To make chicken cube flour, mix 2 ½ cups refined flour with 10 packets of chicken cubes and mix with fingers. Refrigerate and use as required.

# مرغی کا چاؤمن

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کے فلے (باریک کٹے ہوئے) | 4 عدد |
| نوڈلز (اُبلے ہوئے) | 2 پیالی |
| بندگوبھی (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| شملہ مرچیں، گاجر (باریک کٹی ہوئی) | 2،2 عدد |
| تازہ لال مرچیں (باریک کٹے ہوئے) | 8 عدد |
| ہری پیاز کے ہرے پتے (باریک کٹے ہوئے) | ½ پیالی |
| بین اسپروٹس (باریک کٹے ہوئے) | ایک پیالی |
| سویا ساس، سفید سرکہ | 3،3 کھانے کے چمچے |
| ☆ چکن کیوب والا میدہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| کارن فلور | 2 کھانے کے چمچے |
| چینی، پسا ہوا لہسن ادرک | ایک، ایک چائے کا چمچہ |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تِل کا تیل | ایک چائے کا چمچہ |
| تیل | 4 کھانے کے چمچے |

## ترکیب:

مرغی کے ٹکڑوں پر سویا ساس، سرکہ، چینی، کارن فلور اور نمک ملا کر 10 منٹ کے لئے رکھ دیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کر کے لہسن ادرک اور پیاز ڈال کر پیاز ہلکی گلابی کر لیں۔ اس میں مرغی، بند گوبھی، شملہ مرچ اور گاجر ملا کر چند منٹ تک پکائیں۔ اس میں ہری پیاز اور بین اسپراؤٹس کے علاوہ باقی تمام اجزاء شامل کر کے چند منٹ تک ملا کر چولہا بند کر دیں۔ اس میں ہری پیاز اور بین اسپراؤٹس شامل کر کے پیش کریں۔

☆ چکن کیوب ملا میدہ بنانے کے لئے ½2 پیالی میدے میں 10 پیکٹ چکن کیوب شامل کریں اور ہاتھوں سے مسل کر یکجان کر لیں۔ اس آمیزے کو بنا کر فرج میں رکھ لیں اور حسب ضرورت استعمال کریں۔



Handi



## Egg Fried Rice

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Basmati Rice (soaked) | 1 kg |
| Spring onions (finely cut) | 1 cup |
| Capsicums (finely cut) | 1 cup |
| Carrots (finely cut) | 2 |
| Garlic (finely cut) | 6 cloves |
| Eggs | 6 |
| Orange food colour | 1 pinch |
| Sugar | 1 tsp |
| ★ Chicken cube flour | 1 tbsp |
| Soya sauce | 2 tbsp |
| White vinegar | 2 tbsp |
| Salt | to taste |
| Sesame oil | few drops |
| Oil | ½ cup |

### Method:

- Par-boil rice and spread on paper.
- Mix food colour and salt in eggs.
- Heat oil in a pot; fry garlic golden; cook eggs, stirring continuously.
- Add carrots, capsicums, vinegar, soya sauce, sugar and chicken cube flour; fry.
- Add rice; mix thoroughly; add sesame oil and spring onions; mix. Dish out; serve.

★ To make chicken cube flour, mix 2 ½ cups refined flour with 10 packets of chicken cubes and mix with fingers. Refrigerate and use as required.

## انڈے والے فرائیڈ رائس

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| باسمتی چاول (بھیگے ہوئے) | ایک کلو |
| ہری پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| شملہ مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| گاجر (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| لہسن (باریک کٹے ہوئے) | 6 جوے |
| انڈے (پھینٹے ہوئے) | 6 عدد |
| زردے کا رنگ | ایک چٹکی |
| چینی | ایک چائے کا چمچہ |
| ☆ چکن کیوب ملا ہوا میدہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| سویا ساس | 2 کھانے کے چمچے |
| سفید سرکہ | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تل کا تیل | چند قطرے |
| تیل | ½ پیالی |

### ترکیب:

دو کنی اُبلے ہوئے چاولوں کو اخبار پر پھیلا دیں۔ انڈوں میں زردے کا رنگ اور نمک ملا لیں۔ دیگچی میں تیل گرم کر کے لہسن سنہری کریں، اس میں انڈوں کو چمچہ چلاتے ہوئے پکائیں۔ اس میں گاجر، شملہ مرچ، سویا ساس، سرکہ، چینی اور چکن کیوب ملا ہوا میدہ شامل کر کے بھونیں۔ اس میں چاول ڈالیں اور اچھی طرح سے ملائیں، پھر ہری پیاز اور تل کا تیل ملا کر ڈش میں نکال لیں۔

☆ چکن کیوب ملا میدہ بنانے کے لئے 2½ پیالی میدے میں 10 پیکٹ چکن کیوب شامل کریں اور ہاتھوں سے مسل کر یکجان کر لیں۔ اس آمیزے کو بنا کر فرج میں رکھ لیں اور حسب ضرورت استعمال کریں۔






## Sweet and Sour Prawns

### Prawn ingredients:

| | |
|---|---|
| Prawns | ½ kg |
| Eggs (beaten) | 2 |
| ★ Chicken cube flour | 1 tbsp |
| Cornflour | 3 tbsp |
| White pepper powder, Sugar | 1 tsp each |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |

### Sauce ingredients:

| | |
|---|---|
| Tomato sauce | ½ cup |
| Garlic | 6 cloves |
| Jaggery | 1 tbsp |
| Black pepper powder | ½ tsp |
| Cornflour, White vinegar | 2 tbsp each |
| Pineapple juice, Soya sauce | 2 tbsp each |
| Salt | to taste |
| Oil | 2 tbsp |

### Vegetable ingredients:

| | |
|---|---|
| Cauliflower flowers | 1 cup |
| Capsicums, Onions (cubed) | 3 each |
| Pineapple pieces | 6 |
| Soya sauce, White vinegar | 1 tsp each |
| Sugar, White pepper powder | 1 tsp each |
| Oil | 1 tbsp |
| Salt | to taste |

### Method:

- Mix all prawn ingredients except eggs and 1tsp cornflour.
- Mix cornflour in eggs and beat.
- Heat oil in a wok; coat prawns with eggs; fry golden; remove on absorbent paper.
- Mix all sauce ingredients in a saucepan; cook till thick; remove from flame.
- Heat oil in a wok; add all vegetable ingredients; add prawns and sauce; dish out.

★ To make chicken cube flour, mix 2 ½ cups refined flour with 10 packets of chicken cubes and mix with fingers. Refrigerate and use as required.

## سوئٹ اینڈ سار جھینگے

### جھینگوں کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| جھینگے | ½ کلو |
| انڈے (پھینٹے ہوئے) | 2 عدد |
| ☆ چکن کیوب ملا ہوا میدہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| کارن فلور | 3 کھانے کے چمچے |
| پسی ہوئی سفید مرچ، چینی | ایک ایک چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |

### ساس کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| ٹماٹو ساس | ½ پیالی |
| لہسن | 6 جوے |
| گڑ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| کارن فلور، سفید سرکہ | 2، 2 کھانے کے چمچے |
| اناس کا جوس، سویا ساس | 2، 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 2 کھانے کے چمچے |

### سبزیوں کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| پھول گوبھی کے پھول | ایک پیالی |
| شملہ مرچیں، پیاز (چوکور کٹی ہوئی) | 3، 3 عدد |
| اناس کے ٹکڑے | 6 عدد |
| سویا ساس، سفید سرکہ | ایک ایک چائے کا چمچہ |
| چینی، پسی ہوئی سفید مرچ | ایک ایک چائے کا چمچہ |
| تیل | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |

### ترکیب:

جھینگوں پر انڈے اور ایک چمچہ کارن فلور کے علاوہ اس کے باقی اجزاء ملالیں۔ انڈوں میں ایک چائے کا چمچہ کارن فلور ملا کر پھینٹیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں، جھینگوں کو انڈے میں لپیٹیں اور کڑاہی میں سنہری تل کر جاذب کاغذ پر نکال لیں۔ ساس پین میں ساس کے اجزاء ملائیں اور گاڑھا ہونے تک پکا کر چولہا بند کردیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور سبزیوں کے اجزاء ملائیں، پھر جھینگے اور ساس ملا کر ڈش میں نکال لیں۔

☆ چکن کیوب ملا میدہ بنانے کے لئے ½2 پیالی میدے میں 10 پیکٹ چکن کیوب شامل کریں اور ہاتھوں سے مسل کر یکجان کرلیں۔ اس آمیزے کو بنا کر فرج میں رکھ لیں اور حسب ضرورت استعمال کریں۔






## Chicken Do Pyaza

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces | ½ kg |
| Yogurt | 1 cup |
| Turmeric powder | 1 tsp |
| Hot spices powder | 1 tbsp |
| Garlic | 6 cloves |
| Onions (finely cut) | 8 |
| Dried, round red chillies | 8 |
| Dried mango | 5 |
| Fennel seeds | 1 tsp |
| Coriander seeds | 1 tbsp |
| Ginger (finely cut) | 2 tbsp |
| Green chillies | 4 |
| Salt | to taste |
| Oil | 1 cup |
| Fresh coriander | for garnishing |

### Method:

- Heat oil in a wok; fry onions golden; remove. Add chicken, turmeric and salt to wok; fry till dry. Add fried onions, yogurt, red chillies, garlic, coriander, fennel, ginger, hot spices and dried mango; cook.
- Fry lightly when dry; add green chillies.
- Dish out. Garnish with fresh coriander; serve.

## مرغی کادو پیازہ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کے ٹکڑے | 1½ کلو |
| دہی | ایک پیالی |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک چائے کا چمچہ |
| ثابت گرم مصالحہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| لہسن (ثابت) | 6 جوے |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 8 عدد |
| سوکھی گول لال مرچیں | 8 عدد |
| سوکھی ہوئی ثابت کھٹائی | 5 عدد |
| سونف | ایک چائے کا چمچہ |
| ثابت دھنیا | ایک کھانے کا چمچہ |
| ادرک (باریک کٹی ہوئی) | 2 کھانے کے چمچے |
| ہری مرچیں | 4 عدد |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ایک پیالی |
| ہرا دھنیا | چھڑکنے کے لئے |

### ترکیب:

کڑاہی میں تیل گرم کریں اور پیاز بادامی کر کے نکال لیں۔ اسی کڑاہی میں مرغی، ہلدی اور نمک ملا کر مرغی کا اپنا پانی خشک ہونے تک بھونیں، پھر تلی ہوئی پیاز، دہی، لال مرچیں، لہسن، دھنیا، سونف، ادرک، گرم مصالحہ اور کھٹائی ڈال کر پکائیں۔ پانی خشک ہو جائے تو ہلکا سا بھونیں اور ہری مرچیں شامل کر کے ڈش میں نکال لیں۔ مزیدار دو پیازہ ہرا دھنیا چھڑک کر پیش کریں۔






## BBQ Mince

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef mince (finely ground) | ½ kg |
| Yogurt (whipped) | ½ cup |
| Garlic/ginger paste | 1 tbsp |
| Tandoori masala | 1 tbsp |
| Lemons | 3 |
| Green chillies (chopped) | 4 |
| Cumin seeds (roasted and powdered) | 1 tsp |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Raw papaya paste | 1 tbsp |
| Red chilli powder | 1 tsp |
| Oil | 3 tbsp |
| Fresh coriander (chopped), lemon, onion (sliced) | for garnishing |

### Method:

- Marinate mince with all ingredients and 2 tablespoons oil; set aside for 1 hour.
- Heat an iron griddle. Brush oil on it; spread mince on it; cook.
- When mince begins to dry, sprinkle remaining oil and fry.
- Spread mince on a sizzling platter; garnish with onion, coriander and lemon; serve.

## باربی کیو قیمہ

### اجزاء:

| | | | |
|---|---|---|---|
| گائے کا قیمہ (مشین کا پسا) | ½ کلو | پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ½ پیالی | کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ | پسی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| تندوری مصالحہ | ایک کھانے کا چمچہ | پسا ہوا کچا پپیتا | ایک کھانے کا چمچہ |
| لیموں | 3 عدد | تیل | 3 کھانے کے چمچے |
| ہری مرچیں (چوپ کی ہوئی) | 4 عدد | ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا)‘ | |
| بھنا اور پسا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ | لیموں‘ پیاز (لچھے) | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

قیمے میں تمام اجزاء اور 2 کھانے کے چمچے تیل ملا کر ایک گھنٹے کے لئے رکھ دیں‘ توے کو گرم کریں۔ اس کو چکنا کریں اور قیمہ پھیلا کر پکنے دیں۔ جب قیمے کا پانی خشک ہونے لگے تو اس پر باقی تیل چھڑکیں اور بھون لیں۔ اسے سیزلنگ پلیٹر میں پھیلا کر ڈال لیں‘ اسے پیاز‘ ہرے دھنیے اور لیموں سے سجا کر پیش کریں۔






## Special Haleem

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef (baneless) | 700 grams |
| Yagurt | 250 grams |
| Rice | 50 grams |
| Yellaw, pink and white lentil | 50 grams each |
| Whole-wheat flour, gram lentils | 50 grams eoch |
| Barley (saaked ond bailed) | 25 grams |
| ★ Gulzar Special Haleem Mosala | 3 tbsp |
| Onions (finely cut) | 2 |
| Garlic/ginger paste | 2 tbsp |
| Green chillies (whale) | 10 |
| Water | 8 cups |
| Salt | to toste |
| Oil | 1 cup |
| Onians (fried), Choat masala, Leman, Green chillies, Fresh coriander, Mint, | for accomponiment |

### Method:

- Saak lentils, barley, whale-wheat flaur and rice aver-night separately; boil each separately.
- Heat ail in a pat and fry onions brawn; odd ginger/garlic and meat, and fry.
- Add yogurt, haleem masala, green chillies, 1cup water ond salt; fry till meat is tender ond ail splits fram water; remove qarma fram flame.
- In o seporate pot mix lentils, rice and 1cup water; coak for 1 haur.
- Blend the lentil mixture ond qarma in a blender; put in a large pat; add remaining water and cantinue stirring on low flame till haleem acquires required consistency.
- Dish aut; serve accomponied with fried anians, ginger, choat mosalo, leman, green chillies, coriondor ond mint.

★ Gulzor Special Holeem Masala:
50 grams each of Rajasthani chillies ond dried raund red chillies; 4 tbsp each of cumin seeds ond fresh coriondor; 2 tablespoans eoch of large cardamam seeds, black cumin seeds and turmeric; 5 each of claves and cinnomon; 1 teaspaan af nutmeg/mace powder in a pan; blend and add one teospoan citric acid.

## اسپیشل حلیم

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا گوشت (بغیر ہڈی) | 700 گرام |
| دہی | 250 گرام |
| چاول | 50 گرام |
| مونگ' مسور' ماش کی دال | 50'50 گرام |
| گیہوں' چنے کی دال | 50'50 گرام |
| جو (بھیگی اور اُبلی ہوئی) | 25 گرام |
| ☆ گلزار اسپیشل حلیم مصالحہ | 3 کھانے کے چمچے |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| پسا ہوا لہسن ادرک | 2 کھانے کے چمچے |
| ثابت ہری مرچیں | 10 عدد |
| پانی | 8 پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ایک پیالی |
| پیاز (تلی ہوئی)' چاٹ مصالحہ' لیموں ہری مرچیں' ہرا دھنیا' پودینہ | ہمراہ پیش کرنے کے لئے |

### ترکیب:

دالیں' گیہوں اور چاول ایک رات قبل علیحدہ علیحدہ بھگو کر علیحدہ علیحدہ اُبال لیں۔ دیگچی میں تیل گرم کر کے پیاز بادامی کریں' اس میں گوشت اور لہسن ادرک ڈال کر بھونیں' پھر دہی' حلیم مصالحہ' ہری مرچیں' دہی' ایک پیالی پانی اور نمک ملائیں' گوشت گلنے اور تیل اُوپر آنے تک پکا کر چولہا بند کر دیں۔ ایک علیحدہ دیگچی میں دالیں' چاول اور ایک پیالی پانی ملا کر ایک گھنٹے تک پکائیں۔ بلینڈر میں دالوں کا آمیزہ اور قورمہ یکجان کر کے ایک بڑی دیگچی میں ڈال دیں۔ اس میں باقی پانی شامل کریں اور ہلکی آنچ پر چمچہ چلاتے ہوئے حسب پسند گاڑھا ہونے تک پکالیں۔ مزیدار حلیم پیاز' ادرک' پودینے' چاٹ مصالحے' ہرے دھنیے' ہری مرچوں اور لیموں کے ہمراہ پیش کریں۔

☆ 50'50 گرام راجستھانی مرچ' سوکھی گول لال مرچیں' 4'4 کھانے کے چمچے سفید زیرہ' ثابت دھنیا' 2'2 کھانے کے چمچے بڑی الائچی کے دانے' کالا زیرہ اور ہلدی' 5'5 لونگیں' دارچینی' ایک چائے کا چمچہ پسی ہوئی جائفل جاوتری کو فرائنگ پین میں بھون کر پیسیں اور ایک چائے کا چمچہ ٹاٹری ملا دیں۔






## Potato stuffed Chillies

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Large green chillies | 250 grams |
| Potatoes (boiled) | 3 |
| Red chilli powder | 1 tbsp |
| Chaat masala | 1 tbsp |
| Cumin powder | 1 tsp |
| Gram flour | 1 cup |
| Tamarind pulp | ½ cup |
| Salt | to tastefor frying |
| Tomato ketchup | as accompaniment |

### Method:

- Mash potatoes; add red chillies, chaat masala, tamarind pulp, cumin and salt.
- Slice in centre of chillies and scoop out seeds; stuff chillies with potatoes.
- Make a paste with gram flour and water. Heat oil in a wok, coat chillies with gram flour paste and fry golden; Remove. Serve accompanied with ketchup.

## آلو بھری مرچیں

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| بڑی والی ہری مرچیں | 250 گرام |
| آلو (اُبلے ہوئے) | 3 عدد |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| چاٹ مصالحہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| بیسن | ایک پیالی |
| املی کا گُودا | ½ پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |
| ٹماٹو کیچپ | ہمراہ پیش کرنے کے لئے |

### ترکیب:

آلوؤں کا بھُرتہ بنا کر اس میں لال مرچ، چاٹ مصالحہ، املی کا گُودا، زیرہ اور نمک ملا لیں۔ مرچوں کے درمیان چھُری کی مدد سے نشان لگا کر بیج نکال دیں۔ آلوؤں کا آمیزہ مرچوں میں بھر لیں۔ بیسن میں پانی ملا کر گھول لیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں، مرچوں کو بیسن میں لپیٹیں اور کڑاہی میں شامل کر کے سنہری رنگ آنے تک تل کر نکال لیں۔ مزیدار مرچیں ٹماٹو کیچپ کے ہمراہ پیش کریں۔




# Donut Sandwich

## Dough Ingredients:

| | |
|---|---|
| Refined flour | ½ kg |
| Yeast | 1 ½ tbsp |
| Sugar | 1 tsp |
| Baking powder | 2 tsp |
| Salt | to taste |
| Butter | ½ cup |

## Sauce ingredients:

| | |
|---|---|
| Mayonnaise | ½ cup |
| Mustard paste, black pepper (crushed) | 1 tsp each |
| Salt | to taste |

## Ingredients for filling:

| | |
|---|---|
| Chicken (boneless) | 300 grams |
| Tomatoes, cucumbers (sliced) | 3 each |
| Garlic paste | 1 tsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Barbecue masala | 2 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |
| Cucumber | for garnishing |

## Method

- Knead dough ingredients with lukewarm water; leave aside for 4 hours. Knead for a few minutes, and make a large ball. Roll out lightly. Cut out a hole in the centre with a round mould.
- Place in a baking tray; bake in a pre-heated oven at 200°C for 15 minutes.
- Mix filling ingredients in a bowl. Heat a grill pan and brush it with oil; fry chicken pieces.
- Mix sauce ingredients in a bowl. Split donut horizontally; spread sauce on the bottom half, place tomatoes, chicken, cucumbers and lettuce. Cover with the upper half on the donut, garnish with cucumbers; serve.

# ڈونٹ سینڈوچ

## آٹے کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| میدہ | ½ کلو |
| خمیر | 1½ کھانے کے چمچے |
| چینی | ایک چائے کا چمچہ |
| بیکنگ پاؤڈر | 2 چائے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| مکھن | ½ پیالی |

## ساس کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| مایونیز | ½ پیالی |
| مسٹرڈ پیسٹ، کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک ایک چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |

## بھرنے کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی (بغیر ہڈی کی بوٹیاں) | 300 گرام |
| ٹماٹر کھیرے (قتلے) | 3,3 عدد |
| پسا ہوا لہسن | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| باربی کیو مصالحہ | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |
| کھیرا | سجانے کے لئے |

## ترکیب:

آٹے کے اجزاء نیم گرم پانی سے گوندھیں اور 4 گھنٹوں کے لئے رکھ دیں۔ آٹے کو چند منٹ مزید گوندھیں پھر بڑا پیڑا بنا کر ہلکا سا بیلیں۔ درمیان میں سانچے کی مدد سے سوراخ کر دیں۔ اسے اوون کی ٹرے میں رکھیں اور پہلے سے گرم اوون میں 200°C پر 15 منٹ تک پکا لیں۔ ایک پیالے میں بھرنے کے اجزاء ملا لیں۔ گرل پین کو گرم کر کے چکنا کریں اور مرغی کی بوٹیاں دونوں جانب سے تل لیں۔ ایک پیالے میں ساس کے اجزاء ملا لیں۔ ڈونٹ کو گولائی میں درمیان سے کاٹ لیں۔ نچلے حصے پر ساس کی تہہ لگائیں' اس پر ٹماٹر' مرغی' کھیرے' سلاد پتے اور پھر ڈونٹ کا دوسرا حصہ رکھ کر کھیرے سے سجا دیں۔




## Dango

### Meat ball ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken mince | 250 grams |
| Egg | 1 |
| Onion (chopped) | 1 |
| Garlic (chopped) | 5 cloves |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Chinese salt | ½ tsp |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |
| Ribbed gourd (thick pieces) | as required |

### Sauce ingredients:

| | |
|---|---|
| Soya sauce, white vinegar, brown sugar, salt | to taste |
| Lettuce, lemon, spring onion, (finely cut) | for garnishing |

### Method

- Chop all meatball ingredients, except for ribbed gourd, mix all meat ball ingredients in a chopper and shape into meatballs.
- Pierce one piece of ribbed gourd, 3 meat balls, and another piece of ribbed gourd alternatively on wooden skewer.
- Steam the skewers in a steamer for 15 minutes; remove.
- Cook all sauce ingredients in a saucepan, till thick.
- Brush onto meatballs. Place in an oven dish, and bake in pre-heated oven on 200°C for 15 minutes. Brush sauce on skewers 2 to 3 times while baking; remove.
- Decorate a serving dish, garnish with lemon and lettuce. Pour remaining sauce on top. Garnish with spring onions

## ڈانگو

### کوفتے کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کا قیمہ | 250 گرام |
| انڈا | ایک عدد |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | ایک عدد |
| لہسن (چوپ کئے ہوئے) | 5 جوے |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچ |
| چائینیز نمک | ½ چائے کا چمچ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |
| تڑئی (موٹے ٹکڑے) | حسب ضرورت |

### ساس کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| سویا ساس، سفید سرکہ، براؤن چینی، نمک | حسب پسند |
| سلاد پتے، لیموں، ہری پیاز (باریک کٹی ہوئی) | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

چوپر میں علاوہ تڑئی، کوفتوں کے اجزاء یکجان کریں، پھر کوفتے بنالیں۔ لکڑی کی سیخوں پر ایک تڑئی کا ٹکڑا، 3 کوفتے، پھر ایک تڑئی کا ٹکڑا لگالیں۔ سیخوں کو اسٹیمر میں 15 منٹ اسٹیم کر کے نکالیں۔ ساس پین میں ساس کے اجزاء گاڑھا ہونے تک پکائیں۔ ساس کو برش سے کوفتوں پر لگائیں، سیخوں کو اوون کی ڈش میں رکھیں اور پہلے سے گرم اوون میں 200°C پر 15 منٹ پکا کر نکال لیں۔ درمیان میں 2 سے 3 مرتبہ ساس لگائیں۔ سرونگ ڈش کو سلاد پتے اور لیموں سے سجائیں، اس پر سیخیں رکھیں اور بچی ہوئی ساس ڈال دیں۔ مزیدار ڈانگو ہری پیاز سے سجا کر پیش کریں۔






## Texas Platter

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Maize flour, refined flour (sieved) | 1 cup each |
| Carrots, potatoes | 2 each |
| Peas, french beans, mushrooms | ½ cup each |
| Butter | 2 tbsp |

### Mince beef ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken mince | 200 groms |
| Gorlic (chopped) | 1 tbsp |
| Onion (chopped) | 1 |
| Black pepper (crushed), white pepper powder | ½ tsp each |
| Salt | to taste |
| Green chillies (chopped), oil | 3 tbsp each |

### Mashed potatoes ingredients:

| | |
|---|---|
| Potatoes (boiled ond moshed) | 2 |
| Cream | ½ cup |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Salt | to taste |
| Butter | 3 tbsp |

### Sauce ingredients:

| | |
|---|---|
| Moyonnoise, butter | 4 tbsp each |
| Chilli garlic sauce | 3 tbsp |
| Block pepper (crushed), mustard paste | ½ tsp each |
| Solt | to taste |

### Method:

- Mix and knead moize flour and refined flour with solt and luke warm water; make smoll balls ond roll out into small chapattis.
- Heat oil in o wok and fry onions and gorlic; odd mince ond remaining ingredients, fry, then remove from flome.
- Steam vegetobles for 15 minutes; remove.
- Heat butter in o frying pon. Cut vegetables into thick pieces; sauté ond remove.
- Blend sauce ingredients in o blender.
- Heat butter in a wok; odd pototoes, pepper ond solt; fry till cooked; add cream; remove from flame.
- Place choppatis on one side of the sizzling plotter; on the other side ploce mince, vegetobles, mashed potatoes ond pour souce on top ; serve

## ٹیکساس پلیٹر

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مکئی کا آٹا٬ میدہ (چھنا ہوا) | ایک٬ ایک پیالی |
| گاجر٬ آلو | 2,2 عدد |
| مٹر٬ کھمبی٬ فرنچ بینز | ½٬ ½ پیالی |
| مکھن | 2 کھانے کے چمچے |

### قیمے کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کا قیمہ | 200 گرام |
| لہسن (چوپ کیا ہوا) | ایک کھانے کا چمچہ |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | ایک عدد |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ٬ پسی ہوئی سفید مرچ | ½٬ ½ چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| ہری مرچیں (چوپ کی ہوئی)٬ تیل | 3٬3 کھانے کے چمچے |

### بُھرتے کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| آلو (اُبلے اور بُھرتہ کیے ہوئے) | 2 عدد |
| کریم | ½ پیالی |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| مکھن | 3 کھانے کے چمچے |

### ساس کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| مایونیز٬ مکھن | 4٬4 کھانے کے چمچے |
| چلی گارلک ساس | 3 کھانے کے چمچے |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ٬ مسٹرڈ پیسٹ | ½٬ ½ چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |

### ترکیب:

میدے میں مکئی کا آٹا اور نمک ملا کر نیم گرم پانی سے گُوندھیں۔ اس کے چھوٹے پیڑے بنا کر چھوٹی چپاتیاں تیار کرلیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کر کے لہسن اور پیاز بُھونیں٬ اس میں قیمہ اور باقی اجزاء ملائیں اور بھُون کر چولہا بند کردیں۔ سبزیوں کو اسٹیمر میں 15 منٹ پکا کر نکالیں۔ فرائنگ پین میں مکھن گرم کریں٬ سبزیوں کو موٹا موٹا کاٹیں اور ہلکا سا تل کر نکالیں۔ بلینڈر میں ساس کے اجزاء یکجان کرلیں۔ کڑاہی میں مکھن گرم کریں٬ اس میں آلو٬ کالی مرچ اور نمک ملا کر بھُونتے ہوئے پکائیں٬ پھر کریم ملا کر اُتارلیں۔ سیزلنگ پلیٹر پر ایک جانب چپاتیاں٬ دوسری جانب قیمہ٬ سبزیاں اور آلو رکھیں اور ساس ڈال کر پیش کریں۔




استعمال میں سہولت بھی۔۔۔
صحت کے ساتھ بچت بھی

روزانہ صرف ایک
ہاشمی اسپغول
Once a Day Pack
استعمال کیجئے

اور فٹ نہیں۔۔۔سپر فٹ رہیے

ڈیلی لو  فٹ رہو



**LIVELY WEEKENDS**

## Mushroom Soup

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces (boiled and shredded) | 200 grams |
| Mushrooms (finely cut) | 1 cup |
| Egg | 1 |
| Green chillies (finely cut) | 2 |
| Carrots | ½ cup |
| Tomato ketchup | ½ cup |
| Sugar | 1 tsp |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| White vinegar | 2 tbsp |
| Soya sauce | 2 tbsp |
| Cornflour | 2 tbsp |
| Chicken stock | 3 cups |
| Chinese salt | ¼ tsp |
| Salt | to taste |
| Fresh coriander, tomato ketchup | for garnishing |

### Method:

- Bring to boil stock, mushrooms and carrots in a pot.
- Add tomato ketchup, cornflour and salt.
- When sauce thickens, gradually add egg.
- Remove from flame; add chicken, vinegar, soya sauce, sugar, pepper, green chillies and Chinese salt.
- Garnish with coriander and tomato ketchup; serve.

## کھمبی کا سوپ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی بوٹیاں (اُبلی اور ریشہ کی ہوئی) | 200 گرام |
| کھمبی (باریک کٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| انڈا | ایک عدد |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| گاجر | ½ پیالی |
| ٹماٹو کیچپ | ½ پیالی |
| چینی | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| سفید سرکہ | 2 کھانے کے چمچے |
| سویا ساس | 2 کھانے کے چمچے |
| کارن فلور | 2 کھانے کے چمچے |
| مرغی کی یخنی | 3 پیالی |
| چائنیز نمک | ¼ چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| ہرا دھنیا' ٹماٹو کیچپ | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

دیگچی میں یخنی' کھمبی اور گاجر ڈال کر اُبال آنے تک پکائیں۔اس میں ٹماٹو کیچپ' کارن فلور اور نمک ملا لیں۔آمیزہ گاڑھا ہو جائے تو آہستہ آہستہ کر کے انڈہ شامل کریں۔چولہا بند کر کے مرغی' سرکہ' سویا ساس' چینی' کالی مرچ' ہری مرچیں اور چائنیز نمک ملائیں۔مزیدار سوپ ہرے دھنیے اور ٹماٹو کیچپ سے سجا کر پیش کریں۔



**LIVELY WEEKENDS**

Dr. Imran



## Shimla Mince Onion

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef mince | ½ kg |
| Ginger/garlic paste | 3 tbsp |
| Red chilli powder | 1 tsp |
| Cumin powder | 1 tsp |
| Hot spices powder | ½ tsp |
| Raw papaya paste | 1 tbsp |
| Fried onion (chopped) | 1 |
| Yogurt | 2 tbsp |
| Gram flour | 2 tbsp |
| Capsicum (finely cut) | 1 |
| Onion (finely cut) | 1 |
| Tomato (finely cut) | ½ |
| Green chillies (finely cut) | 2 |
| Salt | to taste |
| Oil | ½ cup + 2 tbsp |
| Fresh coriander, ginger (finely cut) | for garnishing |

### Method:

- Marinate mince with papaya, ginger/garlic, red chillies, cumin, hot spices, gram flour, fried onion and salt; set aside for a little while.
- Heat ½ cup oil in a pot; add yogurt and mince; cook till tender.
- Heat oil in a frying pan; saute all vegetables.
- Mix ½ vegetables in mince; dish out.
- Arrange remaining vegetables on top of mince; garnish with coriander and ginger; serve.

## شملہ قیمہ پیاز

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ | ½ کلو |
| پسا ہوا لہسن ادرک | 3 کھانے کے چمچے |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ½ چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا کچا پپیتا | ایک کھانے کا چمچہ |
| تلی ہوئی پیاز (چوپ کرلیں) | ایک عدد |
| دہی | 2 کھانے کے چمچے |
| بیسن | 2 کھانے کے چمچے |
| شملہ مرچ (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| ٹماٹر (باریک کٹا ہوا) | ½ عدد |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ½ پیالی + 2 کھانے کے چمچے |
| ہرا دھنیا، ادرک (باریک کٹی ہوئی) | چھڑکنے کے لئے |

### ترکیب:

قیمے میں پپیتا، لہسن ادرک، لال مرچ، زیرہ، گرم مصالحہ، بیسن، تلی ہوئی پیاز اور نمک ملا کر تھوڑی دیر کے لئے رکھ دیں۔ دیگچی میں ½ پیالی تیل گرم کر کے دہی اور قیمہ شامل کر کے قیمہ گلنے تک پکائیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کریں تمام سبزیاں ہلکی سی تل لیں۔ اس میں سے ½ سبزیاں قیمے میں شامل کر کے ڈش میں نکال لیں۔ باقی سبزیاں قیمے کے اُوپر ڈالیں۔ اسے ہرے دھنیے اور ادرک سے سجا دیں۔



# LIVELY WEEKENDS

Mrs. Mehboob



## Ahmedabadi Chicken

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces | 1 ½ kg |
| Yogurt (whipped) | ½ kg |
| Tomato ketchup | ½ cup |
| White vinegor | ½ cup |
| Coriander powder | 6 tbsp |
| Red chilli powder | 2 tbsp |
| Turmeric powder | ½ tsp |
| Hot spices powder | ½ tsp |
| Ginger/garlic poste | 2 tbsp |
| Cumin seeds | ½ tsp |
| Green chillies (cut lengthwise) | 10 |
| Curry leaves | 15 |
| Solt | 1 tsp |
| Butter | 28 groms |
| Oil | ¾ cup |

### Method:

- Pour 1 cup water ond vinegar on chicken; set for oside ½ hour.
- Drain off water; morinote chicken with cumin, ginger/gorlic, yogurt, red chillies, turmeric, hot spices, coriander ond solt; set oside for 2 hours.
- Remove chicken pieces from marinade.
- Heot oil in o wok; fry chicken golden; remove.
- In a seporate wok; heot butter; fry green chillies and curry leaves.
- Add chicken morinode and tomoto ketchup; fry.
- Add chicken pieces; keep on dum; serve.

## احمد آبادی مرغی

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی بوٹیاں | 1½ کلو |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ½ کلو |
| ٹماٹو کیچپ | ½ پیالی |
| سفید سرکہ | ½ پیالی |
| پسا ہوا دھنیا | 6 کھانے کے چمچے |
| پسی ہوئی لال مرچ | 2 کھانے کے چمچے |
| پسی ہوئی ہلدی | ½ چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ½ چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | 2 کھانے کے چمچے |
| ثابت سفید زیرہ | ½ چائے کا چمچہ |
| ہری مرچیں (لمبائی میں باریک کٹی ہوئی) | 10 عدد |
| کڑھی پتے | 15 عدد |
| نمک | ایک چائے کا چمچہ |
| مکھن | 28 گرام |
| تیل | ¾ پیالی |

### ترکیب:

مرغی کی بوٹیوں پر ایک پیالی پانی اور سرکہ لگا کر ½ گھنٹے کے لئے رکھ دیں۔ اسے نتھار کر مرغی کی بوٹیوں پر زیرہ' لہسن ادرک' دہی' لال مرچ' ہلدی' گرم مصالحہ' دھنیا اور نمک ملا کر 2 گھنٹوں کے لئے رکھ دیں۔ مصالحے میں سے مرغی کے ٹکڑے علیحدہ کر لیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کر کے مرغی کی بوٹیوں کو سنہری تل کر نکال لیں۔ ایک علیحدہ کڑاہی میں مکھن گرم کر کے ہری مرچیں اور کڑھی پتے شامل کریں۔ اس میں علیحدہ کیا ہوا مصالحہ اور ٹماٹو کیچپ ڈال کر بھونیں' اس میں مرغی ڈال کر دم پر رکھ دیں۔




Dr. Imran

## Balti Macaroni

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces (boneless) | 300 grams |
| Macaroni (boiled) | 300 grams |
| Garlic (chopped) | 1 tbsp |
| Ginger (chopped) | 2 tbsp |
| Onion (finely cut) | 1 |
| Balti masala (packaged) | 4 tbsp |
| Refined flour | 4 tbsp |
| Water | 1 cup |
| Salt | to taste |
| Oil | 4 tbsp |

### Method:

- Heat oil in a pot; fry onion, garlic and ginger for a few minutes.
- Add chicken pieces and salt; fry on high flame for 5 minutes.
- Add flour, Balti masala and water; cook till tender and dry; remove from flame.
- Spread macaroni on a dish; place chicken on top; serve.

## بالٹی میکرونی

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی بوٹیاں (بغیر ہڈی) | 300 گرام |
| میکرونی (اُبلی ہوئی) | 300 گرام |
| لہسن (چوپ کیا ہوا) | ایک کھانے کا چمچہ |
| ادرک (چوپ کی ہوئی) | 2 کھانے کے چمچے |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| پیکٹ والا بالٹی مصالحہ | 4 کھانے کے چمچے |
| میدہ | 4 کھانے کے چمچے |
| پانی | ایک پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 4 کھانے کے چمچے |

### ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کر کے پیاز، لہسن اور ادرک چند منٹ تک بھُونیں۔ اس میں مرغی کی بوٹیاں اور نمک ملا کر تیز آنچ پر 5 منٹ تک بھُونیں۔ اس میں میدہ، بالٹی مصالحہ اور پانی ملا کر گوشت گلنے اور پانی خشک ہونے تک پکا کر چولہا بند کر دیں۔ میکرونی کو ڈش میں پھیلائیں، اس کے اُوپر تیار مرغی ڈال کر پیش کریں۔



## ''سوارو سکی'' کو متعارف کرانے کی تقریب کا اہتمام

زیورات کی دنیا کے معروف برانڈ سوارو سکی (*Swarovski*) نے پہلی مرتبہ ففتھ ایلیمنٹ کے اشتراک سے پاکستان میں اپنی مصنوعات کو متعارف کرایا ہے۔ اس حوالے سے باڈی بیٹ پروڈکشنز کی جانب سے زمزمہ اسٹریٹ پر قائم ففتھ ایلیمنٹ کے شوروم میں ایک تقریب کا اہتمام کیا گیا' جس میں ڈیزائنرز' صحافیوں اور سماجی شخصیات کے علاوہ زیورات کے شائقین کی بڑی تعداد شریک ہوئی۔ حاضرین نے سوارو سکی کے زیورات کو بے حد سراہا۔ واضح رہے کہ سوارو سکی کے زیورات پوری دنیا میں فیشن کے لوازمات کا ضروری حصہ سمجھے جاتے ہیں۔ ان کے کرسٹلز نہایت نفیس اور قیمتی ہوتے ہیں تاہم پاکستان میں متعارف کرائے جانے والی مصنوعات قیمت کے اعتبار سے نہایت مناسب ہیں۔ تقریب کے شرکاء کی تواضع مشروبات سے کی گئی۔



## کراچی میں موسیقی کی ایک شام کا اہتمام

کراچی کی کورین ریذیڈنٹس ایسوسی ایشن نے محکمہ ثقافت و سیاحت سندھ کے اشتراک سے پرل کانٹی نینٹل ہوٹل کراچی میں ''آ نائٹ آف میوزک ان کراچی'' کے عنوان سے ایک شام کا اہتمام کیا' جسے وفاقی امور خارجہ کے کراچی دفتر کا تعاون حاصل تھا۔ تقریب کے انعقاد کا مقصد موسیقی کے ذریعے باہمی ہم آہنگی اور افہام و تفہیم کو فروغ دینا تھا۔ تقریب میں پاکستان میں کوریا کے قونصل جنرل لی چانگ ہی' صوبائی وزیر برائے ثقافت و سیاحت شرمیلا فاروقی سمیت معززین شہر کی بڑی تعداد موجود تھی جنہیں کوریا کے روایتی نغموں سے محظوظ ہونے کا موقع میسر آیا۔ تقریب کے شرکاء کے لئے پُرتکلف عشائیے کا اہتمام کیا گیا تھا۔



## نئے یو ایس قونصل جنرل کے اعزاز میں عشائیہ

یمن کے قونصل جنرل مرزا اختیار بیگ اور مراکو کے قونصل جنرل مرزا اشتیاق بیگ کی جانب سے ان کی رہائش گاہ پر یونائیٹڈ اسٹیٹس کے کراچی میں نئے قونصل جنرل برائن بیتھ (*Brian Heath*) کے اعزاز میں عشائیے کا اہتمام کیا گیا۔ تقریب میں وفاقی وزیر مرتضٰی جتوئی' گورنر بینک دولت پاکستان اشرف وتھرا' چیئرمین ٹی ڈی اے پی ایس ایم منیر' چیف جسٹس شریعہ کورٹ آغا رفیق' فرانس' جرمنی' تھائی لینڈ' چائنا اور عمان کے قونصل جنرلز' صحافیوں اور معروف شخصیات جن میں زیبا بختیار' طاہرا ے خان اور میاں زاہد حسین سمیت نمایاں شخصیات موجود تھیں۔

# سائنس اور صحت

جدید سائنسی تحقیقات کے نتیجے میں سامنے آنے والی رپورٹ اور خبروں پر مشتمل سلسلہ




## ڈبے کے جوس کم استعمال کریں

ماہرینِ طب کا کہنا ہے کہ ڈبے میں بند پھل کے جوسوں کا زیادہ استعمال انسانی صحت کے لئے تباہ کن ثابت ہو سکتا ہے۔ اسکاٹ لینڈ کی گلاسگو یونیورسٹی میں ہونے والی ایک تحقیق میں یہ بات سامنے آئی ہے کہ پھلوں کے جوسوں کا زیادہ استعمال ذیابیطس میں مبتلا ہونے کا خطرہ بڑھا دیتا ہے۔ تحقیق میں کہا گیا ہے کہ مشروبات کے استعمال اور سست طرز زندگی کے باعث ذیابیطس کا امکان کئی گنا بڑھ جاتا ہے۔ ماہرین کا کہنا ہے کہ پھلوں کے جوسوں کے ڈبے میں چینی کی مقدار تیزابی مشروبات کے برابر ہی ہوتی ہے، جس سے امراض کا خطرہ بڑھ جاتا ہے۔ یہ بھی کہا جا رہا ہے کہ 3 ماہ تک لگاتار ½ لیٹر ایسے جوسوں کا استعمال انسولین کے نظام میں خرابی اور موٹاپے کا سبب بن سکتا ہے۔



## اناناس کا جوس پئیں

اناناس خوش ذائقہ پھل ہونے کے ساتھ ساتھ اپنے اندر کئی بیماریوں سے نمٹنے کی قدرتی طاقت بھی رکھتا ہے۔ حالیہ تحقیق میں یہ بات بتائی گئی ہے کہ اناناس کا تازہ جوس پینے سے اندرونی چوٹیں اور زخم جلد مندمل ہوتے ہیں۔ تحقیق میں بتایا گیا کہ اناناس میں انزائم برومیلین اور حیاتین ج جگر یا معدے کے زخموں کو جلد بھرنے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔ اس کے ساتھ ہی ساتھ ورم یا سوجن کو کم کرنے کے لئے بھی اناناس کا جوس بہترین ثابت ہوتا ہے۔ اناناس میں موجود حیاتین ج جسم میں قوت مدافعت میں اضافے کا سبب بھی بنتا ہے۔



## مچھلی کھانا بڑھاپے میں قوت سماعت کے لئے مفید

طبی ماہرین نے قوت سماعت کی حفاظت کے لئے ایک آسان نسخہ تجویز کرتے ہوئے کہا ہے کہ بڑھاپے میں قوت سماعت کے نقصان کے خطرے کو کم کرنے کے لئے مچھلی کھائیں۔ محققین کا کہنا ہے کہ ہفتے میں کم از کم دو بار مچھلی کھانا اس دائمی مرض کی روک تھام یا اس میں تاخیر کا سبب بن سکتا ہے۔ محققین کے مطابق مچھلی اور اس کے تیل میں موجود اومیگا تھری فیٹی ایسڈ کھانے سے قوت سماعت کو نقصان پہنچنے کا امکان کم ہو جاتا ہے۔ ماہرین کہتے ہیں کہ سماعت کی کمی کو اکثر بڑھتی عمر کا ناگزیر نتیجہ سمجھ کر نظر انداز کر دیا جاتا ہے، اسی وجہ سے قوت سماعت کا نقصان عام ہے اور اکثر یہ معذوری دائمی مرض کی صورت اختیار کر لیتی ہے۔ محققین ہفتے میں 2 یا زائد بار مچھلی کا استعمال کرنے والی خواتین میں بہ نسبت ایسی خواتین کے جو کبھی ہفتوں، مہینوں یا پھر برسوں میں مچھلی کا استعمال کرتی تھیں، سماعت کے نقصان کا خطرہ 20 فی صد کم رہا۔ ■

# روحانی مسیحا



معروف روحانی اسکالر **ایس-این-قادری**

## ستاروں کی گردش ہو یا حاسدوں کی بندش

آپ کے مسائل کا قرآنی، اسلامی اور روحانی حل پیش کرتے ہیں

**بلقیس خانم (امریکہ)**

قادری صاحب! میں یہاں پر تقریباً چالیس سال سے مقیم ہوں۔ بچوں کی شادیاں کر دی ہیں سب سے چھوٹی بیٹی کیلئے پریشان تھی کوئی مناسب رشتہ ملتا ہی نہیں تھا مصالحہ فوڈ میگزین میں آپکے بارے میں پڑھا آپ سے رابطہ کر کے لوح نکاح منگوا کر وظیفہ پڑھا تھا الحمدللہ وظیفہ ختم ہوتے ہی انڈیا کی ایک مسلمان فیملی میں بیٹی کا رشتہ طے ہو گیا تھا اور بقرعید کے بعد بیٹی کی شادی بھی ہو گئی ہے۔ اللہ تعالیٰ آپکو ہمت، صحت و تندرستی عطا فرمائے اور آپ اسی طرح ہمارے مسائل کو حل کرنے میں ہماری مدد کرتے رہیں۔

**جواب:** اللہ خوش رکھے! آپکو بیٹی کی شادی مبارک ہو، اللہ تعالیٰ آپکی بیٹی کو ڈھیروں خوشیاں دیکھنی نصیب فرمائے۔

**روبینہ (نوشہرہ)**

قادری صاحب! میں نے پسند کی شادی کیلئے آپ سے لوح نکاح منگوائی تھی آپکی دُعا سے میری مطلوبہ جگہ پر شادی ہو گئی ہے میں بہت خوش ہوں اور آپکی بیحد شکر گزار ہوں اللہ تعالیٰ آپکو لمبی عمر عطا فرمائے لوح کا اب کیا کرنا ہے؟

**جواب:** جیتی رہو! لوح کو بہتے پاک پانی میں بہا دو۔

**ساجد (لاہور)**

قادری صاحب! ہم دونوں ایک دوسرے سے بے تحاشا محبت کرتے ہیں میں نے رشتہ بھی بھیجا تھا مگر لڑکی کے والدین نے اُسکی مرضی کے خلاف اسکی زبردستی منگنی کہیں اور کر دی میں اُس لڑکے کو بہت اچھی طرح جانتا ہوں وہ ایک اچھی فیملی سے تعلق رکھتا ہے مگر اُسکی صحبت اچھے لڑکوں کیساتھ نہیں ہے بگڑا ہوا لڑکا ہے اور منشیات کا بھی عادی ہے۔ میں نے آپ سے رابطہ کر کے ساری روداد بیان کی اور خواہش ظاہر کی کہ قادری صاحب کچھ ایسا کر دیں کہ یہ منگنی خود بخود ٹوٹ جائے کیونکہ جائز خواہش تھی اس لئے آپ نے حامی بھر لی اور اس مقصد کو پانے کیلئے مجھے لوح نجات بھیجی اور وظیفہ پڑھنے کو دیا ابھی وظیفہ جاری ہی تھا کہ اُسکے منگیتر کو پولیس نے منشیات رکھنے اور منشیات پینے کے جرم میں گرفتار کر کے جیل بھیج دیا اور یہ خبر جب لڑکی کے والدین کو ملی تو انہوں نے منگنی توڑ دی۔ میرے پیارے مسیحا میرا ایک اور کام کر دیں وہ یہ کہ اب ہماری شادی بھی ہو جائے ہم دونوں زندگی بھر آپکو دُعائیں دیں گے۔

**جواب:** جیتے رہو! بیٹا شادی کیلئے لوح نکاح منگوا کر وظیفہ پڑھو انشاءاللہ آپکی یہ جائز خواہش بھی پوری ہو جائیگی۔

**(حیدرآباد)**

قادری صاحب! میری شادی کو چھ سال ہو چکے تھے مگر اولاد کی نعمت سے محروم تھی دونوں میاں بیوی کے تمام Test اور ڈاکٹری رپورٹس Clear تھیں ڈاکٹری اور روحانی علاج بہت کروائے مگر پھر بھی محروم ہی رہے کسی نے آپکا نمبر دیا کہ ان سے بات کر کے دیکھو آپ سے بات کری تو آپ نے لوح مریم اور وظیفہ دیا آپکی ہدایت کے مطابق باقاعدگی سے وظیفہ پڑھا تو آپکی دُعا اور لوح مریم کی برکت سے اللہ تعالیٰ نے کرم فرما دیا ہے میں ایک خوبصورت بیٹے کی ماں بن گئی ہوں بیٹا ماشاءاللہ سوا مہینے کا ہو چکا ہے اگر کوئی صدقہ وغیرہ دینا ہے تو راہنمائی فرما دیں۔

**جواب:** جیتی رہو! اللہ تعالیٰ آپکو مزید خوشیاں عطا فرمائے اور آپکے بیٹے کو صحت و تندرستی کے ساتھ نیک و صالح بنائے صدقے کے حوالے سے مجھے Call کر کے رابطہ کر لو۔

**اقبال احمد (اسلام آباد)**

قادری صاحب! میرے ایک دوست نے لوح مشتری حاصل کری تھی اُسکا بزنس بالکل ختم ہو کر رہ گیا یہاں تک کہ وہ مقروض ہو گیا تھا اور جب سے اُس کے پاس لوح مشتری آئی ہے اللہ تعالیٰ نے ایسا ہاتھ پکڑا ہے کہ وہ اب کروڑوں میں کھیل رہا ہے قادری صاحب کیا یہ سچ ہے کہ لوح مشتری دولت کے حصول کے لئے تیار کی جاتی ہے؟ اگر یہ سچ ہے تو میں بھی لوح مشتری حاصل کرنا چاہتا ہوں مجھے منگوانے کا طریقہ بتا دیں۔

**جواب:** اللہ خوش رکھے! جی ہاں یہ بالکل سچ ہے کہ لوح مشتری دولت کے حصول کیلئے تیار کی جاتی ہے اور لوح مشتری ہر وقت تیار نہیں کی جا سکتی یہ مشتری کی مخصوص ساعتوں میں تیار کی جاتی ہے اور وہ ساعتیں ہر 12 سال کے بعد آتی ہیں اس لئے میں ان ساعتوں میں محدود تعداد میں تیار کر کے رکھ لیتا ہوں اور طلب کرنے پر ہی دیتا ہوں کیونکہ اگر یہ ختم ہو جائیں تو دوبارہ تیار کرنے کیلئے مجھے 12 سال انتظار کرنا پڑے گا۔ لوح مشتری کی برکت سے اللہ تعالیٰ غیب سے رزق کے دروازے کھول دیتا ہے اور وہاں سے آپکو رزق عطا فرماتا ہے جہاں آپکا ذہن بھی نہیں جاتا۔

بیٹا! اگر آپ کو لوح مشتری چاہیئے تو ابھی محدود تعداد میں میرے پاس موجود ہیں میرے موبائل پر Call کر کے منگوانے کا طریقہ معلوم کر لیں

**(انگلینڈ)**

انکل! میں نے اپنی والدہ کیلئے آپ سے مبارک پتھر منگوایا تھا امی کے جوڑوں میں درد رہتا تھا چلنے پھرنے، اُٹھنے بیٹھنے، میں بھی تکلیف ہوتی تھی جب سے مبارک پتھر کی انگوٹھی بنوا کر آپکی ہدایت کیمطابق پہنی ہے امی کو کافی بہتری محسوس ہو رہی ہے۔ انکل میری ... کے والد بلڈ پریشر کے مریض ہیں کیا آپ بلڈ پریشر ... کیلئے بھی پتھر وغیرہ دیتے ہیں۔

... ہر بیماری کیلئے میں مبارک پتھر پر ... رہا ہوں اگر آپ اُنکے لئے حاصل کرنا چاہتی ... Call کر کے مریض کا نام، والدہ کا نام اور تاریخ پیدائش بتا دینا میں اُنکے لئے بھی بھجوا دوں گا۔




## ایس-این-قادری

رضویہ مارکیٹ، 86، فرسٹ فلور، ناظم آباد چورنگی، کراچی۔ 74600

رابطے کیلئے موبائل : 0336-2297786 / 0333-2105914 / 0308-2543444

E-mails: qadrihelpline@yahoo.com
qadrihelpline@hotmail.com

E-mail کرتے وقت اپنے شہر کا نام لازمی لکھیں۔

رابطہ کے اوقات صبح 10 سے شام 7 بجے تک۔

# اپنے بچے کو سردی سے بچائیں

**سردیاں شروع ہونے سے قبل ہی بچوں کو سردی سے بچانے کے لئے احتیاطی تدابیر اختیار کرنا زیادہ بہتر ہے**

موسم نے کروٹ لے لی ہے۔ چھوٹے بچے فوراً ہی ٹھنڈی ہواؤں کی لپیٹ میں آجاتے ہیں اور طبیبوں کی مطبوں پر لمبی لمبی قطاریں نظر آنا شروع ہو جاتی ہیں۔ پُرانے وقتوں میں نانیاں اور دادیاں موسم کی تبدیلی سے قبل ہی ایسی احتیاطی تدابیر اختیار کرلیا کرتی تھیں جو بچوں پر موسم کی تبدیلی کو اثر انداز نہیں ہونے دیتی تھیں۔

ہر سال سردی اور بارش کے بعد بچوں میں بخار' نزلہ' سر میں درد' سانس کی تکلیف سمیت دیگر بیماریوں کا اضافہ ہو جاتا ہے' جس سے بچنے کے لئے والدین کو چاہئے کہ وہ اپنے بچوں کو صبح اسکول بھیجنے سے قبل گرم خوراک کھلائیں۔

طبی ماہرین کے مطابق اگر موسم تبدیل ہوتے ہی بچوں کو چاکلیٹ' غیر معیاری ٹافیوں اور مٹھائیوں سے دُور رکھا جائے تو بچے سینے کی جکڑن' سانس کی تکلیف' نزلے' گلے کی خرابی یا گلے کے غدود میں سوجن کی شکایت سے محفوظ رہ سکتے ہیں۔

بچوں میں سردی کی وجہ سے نزلہ اور گلے میں خراش کی شکایت بھی ہوتی ہے۔ نزلہ بظاہر معمولی نظر آتا ہے مگر اس کی وجہ سے ناک میں ورم کے باعث سانس لینا دشوار ہو جاتا ہے۔ زکام میں گرم پانی پینا مفید ہے۔ شیر خوار بچوں کو دودھ میں 2 پیپل کے پتے' 2 چھوہارے یا پھر 4 کھجوروں سے کوئی ایک چیز دودھ میں اُبال کر پلائیں۔ ادرک کا رس اور شہد ملا کر چٹائیں' گاجر اور پالک کا رس پلائیں' موسمی کا رس پلائیں' چنے اُبال کر اُن کا پانی پلائیں' سونٹھ اور گڑ پانی میں ڈال کر اُبال لیں اور وقفے وقفے سے پلائیں۔ جائفل کو پانی میں گھس کر شہد میں ملا کر صبح وشام چٹانے سے بھی زکام کی شکایات دُور ہو جائے گی۔

ٹھوس غذا کھانے والے بچوں کو زکام میں گڑ اور سیاہ تل کے لڈو کھلائیں' آنولے کا مربہ دیں' چائے اور جوشاندہ پلائیں۔ منقہ' امرود اور کچا پیاز کھانے سے بھی زکام ٹھیک ہو جاتا ہے۔

نظام تنفس کی تکالیف کے سلسلے میں یہ بہت ضروری ہے کہ بچے کا پیٹ صاف رہے' یعنی وہ قبض میں مبتلا نہ ہو اسے دُور کرنے کے لئے 10 دانے منقی یا پھر 2 خشک انجیر کا استعمال کافی ہوتا ہے۔ بچہ چھوٹا ہو تو ارنڈی کا تیل پلانا بھی مفید ہوگا۔ نوزائیدہ بچے کو اجوائن اور ہرڑ گھس کر نیم گرم دودھ میں یا گھٹی کی صورت میں پلائیں۔

گلا خراب ہونے کی صورت میں ذرا سی گلیسرین اور شہد ایک پیالی دودھ میں ملا کر پلانے سے افاقہ ہو جاتا ہے۔ قبض کی صورت میں اسپغول پانی کے ساتھ پلائیں۔

چھینکوں کی صورت میں 2 سے 3 قطرے روغن گل کان اور ناک میں ڈالیں۔ پسلی چلنے کی صورت میں 12 گرام لہسن کچل کر اس کا پانی نکال لیں اور شہد میں ملا کر چٹائیں۔

بچوں کو کھانسی ہو تو چھوٹی الائچی پیس کر اسے چٹا دیں۔ ایک سیب پیس کر ایک صاف رومال میں رکھیں اور دبا کر اس کا پانی نکال لیں' اس میں تھوڑی سی مصری ملا کر صبح وشام پلائیں۔ اُبلے ہوئے انڈے کی زردی کو شہد میں ملا کر بچے کو کھلائیں' اس عمل سے سخت سے سخت کھانسی میں بھی آرام آجاتا ہے۔ ادرک کے رس میں شہد ملا کر چٹائیں' کھانسی دُور ہو جاتی ہے۔ ■



# رہیں دُبلے پتلے اور اسمارٹ

**چپس، گیس والے مشروبات، تلے ہوئے کھانے، سموسے اور پکوڑے ترک کر کے ہلکے پھلکے کھانوں کو ترجیح دیں**

موٹاپا ایک ایسا عذاب ہے جس سے ہر انسان نجات پانا چاہتا ہے۔ یہ حقیقت بھی ہے کہ وزن میں اضافہ تو بہت تیزی سے ہوتا ہے لیکن چند پونڈز کی کمی بھی انتہائی مشکل نظر آتی ہے۔

وزن کم کرنے کے لئے آپ کو پہلے یہ طے کرنا ہوگا کہ آپ کو کتنے دنوں میں کتنا وزن کم کرنا ہے، اس کام میں طبّی ماہرین آپ کے معاون ثابت ہو سکتے ہیں۔ اس کے بعد آپ کے لئے یہ طے کرنا نہایت اہم ہے کہ وزن میں کتنی کمی مقصود ہے۔ کچھ لوگ کم وقت میں زیادہ سے زیادہ وزن گھٹانے کے لئے کوشاں نظر آتے ہیں لیکن یہ صحت مند رُجحان نہیں ہے۔ اپنے قد کاٹھ اور قامت کے حوالے سے اپنا وزن کریں اور پھر کسی طبّی ماہر کے مشورے سے جسامت کے اعتبار سے وزن میں کمی کا تعین کریں۔

وزن میں کمی کے خواہش مند کوشش کریں کہ وہ بازار کے کھانوں پر گھریلو کھانوں کو ترجیح دیں، یہ طرزِ عمل نہ صرف وزن کو قابو میں رکھنے میں معاون ثابت ہوگا بلکہ صحت بھی بہتر رہے گی۔

اپنے باورچی خانے میں صحت کے لئے مفید پھل اور سبزیوں کا بندوبست رکھیں، اُن کے علاوہ گوشت، دالیں، دلیہ، مصالحہ جات اور مختلف غذائی اجزاء بھی موجود ہونے چاہیں۔ کوشش کریں کہ کھانا وقت پر اور تازہ کھائیں۔

وزن کم کرنے کا سب سے بہترین ذریعہ ورزش ہے۔ اگر ہلکی ورزش کے بعد دل کی دھڑکن قابو میں رہے تو سمجھ لیں کہ وزن کم ہو رہا ہے، اس کے لئے گھر میں ہلکی ورزش کی جا سکتی ہے۔

اپنے کھانے کی عادات پر غور کریں اور بُری عادتوں کو ترجیجاً تبدیل کریں۔ آلو کے چپس، گیس والے مشروبات، تیل میں تلے ہوئے کھانے جیسے سموسے اور پکوڑے ترک کر کے ہلکے پھلکے کھانوں کو ترجیح دیں۔

خود کو ذہنی دباؤ اور تناؤ سے دُور رکھیں کیوں کہ بعض لوگ پریشانی میں زیادہ کھانے کا شکار ہو جاتے ہیں۔ تناؤ سے نجات پانے کے لئے یوگا، لمبی اور گہرے سانس لینے کی مشق کو اپنائیں اور اگر کچھ ممکن نہ ہو تو کم از کم کتب بینی کی طرف مائل ہو جائیں۔

وافر مقدار میں پانی پئیں، انسانی جسم کے تمام افعال کے لئے ضروری ہے کہ پانی کا زیادہ اور بہتر استعمال کیا جائے۔ کہتے ہیں کہ دن میں کم از کم 8 گلاس پانی کے پینے سے صحت درست رہتی ہے اور وزن بھی قابو میں رہتا ہے۔ کوشش کریں کہ پانی کی بوتل آپ کے ہاتھ کا لازمی جزو بن جائے کیوں کہ اگر سامنے پانی کا گلاس یا بوتل رکھی ہو تو انسان بغیر ضرورت کے بھی پانی پی لیتا ہے۔ ■



# بچوں کو گھر کے کھانے کا عادی بنائیں

ایسی غذا جو ہم اپنے بچوں کو خوش کرنے کے لئے انہیں کھلا رہے ہیں وہ ان کے موٹاپے کا سبب بن سکتی ہے

آج کے بچوں میں فاسٹ فوڈ کھانے کی عادت اتنی پختہ ہو چکی ہے کہ انہیں گھر کا کھانا پسند نہیں آتا ہے' ایسے میں والدین کے پاس بچوں کی ضد پوری کرنے کے سوا کوئی چارہ نہیں ہوتا لیکن ہر بار بچے کی فرمائش پر اسے پزا' برگر اور چپس کھلانا اس کے ساتھ بھلائی ہرگز نہیں ہے۔ اس حوالے سے برطانوی طبّی تجزیہ کاروں کا کہنا ہے کہ ایسے بچے جو گھر کا پکا ہوا کھانا کھاتے ہیں' وہ اُن بچوں کی نسبت زیادہ صحت مند ہوتے ہیں جو گھر کا کھانا نہیں کھاتے ہیں۔

''یونیورسٹی ایڈنبرگ سینٹر فار ریسرچ فار فیملیز اینڈ ریلیشن شپ'' میں کی جانے والی اس تحقیق میں حصہ لینے والی ایک تجزیہ کار والریاء اسکافیدا (valeria skafida) کا کہنا ہے ''جو والدین بچوں کو ان کی پسندیدہ کھانوں کی پیشکش کرتے ہیں وہ دراصل انہیں گھر کے بنے ہوئے غذائیت سے بھرپور کھانے سے محروم کر رہے ہوتے ہیں مثلاً ہو سکتا ہے کہ اُس روز گھر کے کھانے میں سبزی موجود ہو۔ عام طور پر جو بچے روزمرہ اسنیکس کی شکل میں مختلف کھانے کھاتے ہیں' اُن کے کھانوں میں غذائیت کی مقدار بہت کم ہوتی ہے۔'' دوسری طرف ان تجزیہ کاروں نے بازاروں میں بچوں کے نام پر بکنے والے طرح طرح کے کھانوں کی بڑھتی ہوئی تعداد پر بھی تحفظات کا اظہار کیا ہے۔

ایک جدید تحقیق' جس میں 5 سال کی عمر تک کے 2200 بچوں نے حصّہ لیا' میں دکھایا گیا کہ جب بچوں کی خواہش پر انہیں پزا اور چپس دیئے گئے تو انہیں اس کھانے سے حرارے تو ملے لیکن اس میں غذائیت کی شرح بہت کم تھی۔ محققین کا کہنا ہے کہ گھر کا کھانا والدین کو یہ جاننے میں مدد فراہم کرتا ہے کہ آیا ان کا بچہ صحت مند کھانا کھاتا ہے یا نہیں کیوں کہ اکثر بچے جب دن میں اسنیک لیتے ہیں یا تنہا کھانا کھاتے ہیں تو والدین کو ان کی خوراک کے بارے میں صحیح اندازہ نہیں ہو پاتا ہے۔

اس سلسلے میں یہ بھی بتایا گیا ہے کہ عموماً گھر کے پہلے بچے کی خوراک اپنے دوسرے بہن بھائیوں کی نسبت زیادہ غذائیت والی ہوتی ہے' کیونکہ گھر میں بتدریج کھانے پینے کا انداز تبدیل ہو جاتا ہے۔ اس تحقیق میں شامل ایک تہائی والدین کا کہنا تھا کہ ایسا کبھی کبھار ہی ہوتا ہے جب گھر کا ایک ہی کھانا پورے خاندان کو پسند آئے یا صرف تقریبات کے موقع پر ہی سارا خاندان ایک ہی کھانا کھاتا ہے جبکہ پانچ فیصد والدین نے بتایا کہ انہیں اپنے بچوں کے ساتھ بیٹھ کر کھانا کھانے کا کم ہی موقع ملتا ہے۔

اس تحقیق کی سربراہ اسکافیدا کیا کا کہنا ہے ''سب کا ایک وقت میں ساتھ بیٹھ کر کھانا کھانا نہایت اہمیت کا حامل ہے۔ بچوں کو کھانا وقت یا بے وقت بھی دیا جا سکتا ہے لیکن شرط وہی ہے یعنی کھانا گھر کا بنا ہوا ہونا چاہئے۔''

رپورٹ کے آخر میں تجزیہ کاروں نے خیال ظاہر کیا ہے کہ ''2 سال سے 12 سال کے بچوں کی بڑھتی ہوئی نشوونما کے دوران لی جانے والی غذائیت ان بچوں کو مستقبل میں موٹاپے اور دیگر موذی بیماریوں کے خلاف مضبوط بناتی ہے' جبکہ دوسری طرف ایسی غذا جو ہم اپنے بچوں کو خوش کرنے کے لئے انہیں کھلا رہے ہیں وہ نہ صرف ان کے لئے موٹاپے کا سبب بن سکتی ہے بلکہ مستقبل میں بھی ان کی صحت پر اس کے مضر اثرات ظاہر ہو سکتے ہیں۔ ■



# پودینے کے کرشمے

**پودینہ تازہ ہو یا خشک اس کا استعمال بہر حال لذت کام و دہن اور صحت کے لئے ضروری سمجھا جاتا ہے**

پودینے کو گھروں میں چٹنی کے طور پر استعمال کرتے ہیں' یہ مزیدار چٹنی جہاں ذائقہ اور خوشبو رکھتی ہے وہاں اس کے فائدے بھی بے شمار ہیں۔

پودینے کے استعمال سے نہ صرف متلی اور سر درد کا خاتمہ ہوتا ہے بلکہ یہ عمل تنفس سے متعلق تمام خرابیوں مثلاً سینے کی جکڑن' حلق اور پھیپھڑوں کی سوزش کو دُور کر دیتا ہے۔ پودینے کا روزانہ استعمال دمے کے مریضوں کے لئے نہایت کار آمد ہے۔ پودینے کا جوس جلد کے لئے بہترین کلینزر ہے جس سے چہرہ شاداب اور تمام جلدی بیماریاں مثلاً خارش' چہرے کے کیل مہاسے ختم ہو جاتے ہیں۔ پودینہ منہ میں پیدا ہونے والے خطرناک جرثوموں کا خاتمہ کر کے سانس لینے کے عمل کو خوشگوار بناتا ہے۔

پودینے کی خوشبو غدودوں کو متحرک کرتی ہے جس سے بھوک لگتی ہے۔ پودینہ عمل تنفس سے متعلق بیماریوں میں فائدہ مند ہے۔ پودینے کا استعمال دن بھر کی تھکن کو ختم کرتا ہے۔ پودینے میں خون کے مضر مادوں کو پسینہ کے ذریعے خارج کرنے کی صلاحیت بھی پائی جاتی ہے' اسی وجہ سے اسے یرقان کے مرض میں فائدہ مند پایا گیا ہے۔ پودینے میں کثرت سے حیاتین ای پایا جاتا ہے جو خون کی شریانوں کو فعال کرتا ہے۔

پودینے کو اچھی طرح سے دھو کر چھاؤں میں سکھا لیں' سُوکھے ہوئے پتوں کو ہاتھ سے مسل کر سفوف بنائیں اور شیشی میں بھر کر رکھ لیں۔ اس سفوف کو کھانے پر چھڑک کر کھانے سے گیس' بدہضمی' جلن اور معدے کے زخم میں فائدہ ہوگا۔

پودینہ کئی کھانوں میں استعمال ہوتا ہے۔ اگرچہ اسے سبزی کے طور پر پکا کر نہیں کھایا جاتا ہے لیکن پودینہ کے ذائقہ سے کھانوں کو مہکانے اور طبیعت میں فرحت لانے کے لئے بالخصوص استعمال کیا جاتا ہے۔ جڑی بوٹیوں کے مغربی ماہر پلائنی کی رائے کے مطابق پودینے کی خوشبو دماغ کو تازگی بخشتی ہے' جنہیں خشکی گھبراہٹ اور ذہنی انتشار اور افسردگی کا احساس ہو رہا ہو وہ تازہ پودینہ کی خوشبو سے اپنا علاج کر سکتے ہیں۔

پودینہ چونکہ طبیعت میں فرحت لاتا ہے اسی لئے اسے چاکلیٹس اور ٹافیوں میں بھی شامل کیا جاتا ہے۔ اسے غذاؤں اور دواؤں کے علاوہ بیرونی استعمال کے لئے بنائی جانے والی آرائش حسن کی مصنوعات میں بھی شامل کیا جاتا ہے۔ مغربی ایشیائی ممالک میں پودینے کا تیل' چیونگم' ٹوتھ پیسٹ اور بیکری کی اشیا میں استعمال کیا جاتا ہے۔ چونکہ پودینے میں حیاتین اور معدنی اجزاء وافر مقدار میں پائے جاتے ہیں' لہٰذا پودینہ تازہ ہو یا خشک اس کا استعمال بہر حال لذت کام و دہن اور صحت کے لئے ضروری سمجھا جاتا ہے۔ پودینے کو بطور غذا بھی استعمال کیا جائے تو ایسے افراد جو گُردے اور مثانے کی پتھریوں سے پریشان ہیں انہیں پودینہ کھانا چاہئے۔

ماہرین غذائیات اور اطباء کا کہنا ہے کہ اگر پودینے کا قہوہ روزانہ ایک پیالی صبح و شام پیا جائے تو نہ صرف معدہ درست رہتا ہے بلکہ چہرے پر نکھار آتا ہے۔ اگر بچوں کو پیٹ کے درد کی شکایت ہو تو انہیں چند دانے پودینے کے بیج چبانے کے لئے دیں اور پھر پلا دیں۔

پودینہ اپنے خوشگوار ذائقہ اور اجزاء کی وجہ سے دانتوں کے معروف امراض اور بد بُو کو ختم کرنے میں اہم کردار ادا کرتا ہے۔ پائریا' مسوڑھوں کی خرابی اور دانتوں کی کمزوری جیسی شکایت' گلا بیٹھنے اور زیادہ بولنے سے خراش پیدا ہونے کی صورت میں تازہ پودینے کے پتے چبانے اور تازہ پودینے کے جوشاندہ میں نمک ملا کر غرارے کرنے سے نہ صرف آواز کھُل جاتی بلکہ گلے کی تکلیف رفع ہو جاتی ہے۔ پودینہ چونکہ جراثیم کش خصوصیات رکھتا ہے اس لئے اسے پیس کر چہرے پر لگانے سے چہرہ ترو تازہ ہو جاتا ہے۔ ■

# مصالحہ ٹپس

☆اگر چہرے پر کیل ہوں تو ایک برتن میں اُبلتا ہوا پانی لے کر میز پر رکھیں۔ سر اور بازو تولیہ سے ڈھانک لیں اور چہرے کو برتن کے قریب لے جا کر پانی سے نکلنے والی بھاپ سے منہ سینکیں، 10 منٹ کے بعد چہرے کو تولئے سے رگڑ کر ملیں، پھر کسی اچھی کریم کی مالش کریں۔ کئی بار یہ عمل دہرانے سے چہرہ کیلوں سے پاک ہو جائے گا۔

☆اگر سالن بنانے کے بعد شوربے، قورمے یا سبزی کے اُوپر گھی یا تیل نہ آ رہا ہو تو ½ چائے کا چمچہ قصوری میتھی شامل کر دیں، چند ہی سیکنڈ کے اندر گھی یا تیل اوپر آ جائے گا۔

☆کوئی بھی چیز تلی جا رہی ہو تو باورچی خانے میں ایک عجیب سی بُو پھیل جاتی ہے۔ اس بُو کو دُور کرنے کے لئے ایک موم بتی جلا کر باورچی خانے میں رکھ دیں۔ اس کے علاوہ دیگچی میں پانی اُبالیں، اس میں ایک چھوٹی الائچی اور دار چینی کا ایک ٹکڑا ڈال دیں۔

☆بعض اوقات تازہ جوس کھٹا محسوس ہوتا ہے۔ اگر یہ کھٹاس زیادہ ہو تو بُری محسوس ہوتی ہے، ایسے میں اگر ایک چٹکی پسا ہوا کالا نمک ملا لیں تو نہ صرف کھٹاس دُور ہو جائے گی بلکہ ذائقہ بھی انتہائی بہترین ہو جائے گا۔

☆زردہ پکاتے ہوئے دم پر رکھنے سے پہلے اس میں ایک کھانے کا چمچہ گھی شامل کر دیں۔ اس عمل کے بعد پکنے والے چاول چمک دار ہوں گے۔

☆اگر پنیر رکھے رکھے سخت ہو گئی ہو تو ایک ململ کے کپڑے کو سرکے میں بھگوئیں اور پنیر کو اس میں لپیٹ کر رکھ دیں، پنیر نرم ہو جائے گی۔

☆اگر سیب کو تازہ رکھنا ہو تو سیبوں کو علیحدہ علیحدہ بُھوسے میں لپیٹیں اور اسے الماری میں رکھ دیں۔ بغیر کٹے ہوئے سیبوں کی دل کشی برقرار رکھنے کے لئے اُن پر لیموں کا رس چھڑک دیں۔ اس سے سیبوں پر داغ اور جھریاں نہیں پڑتیں، علاوہ ازیں کٹے ہوئے سیبوں کو نمکین پانی میں کاٹ کر رکھنے سے سیب لال نہیں ہوتے۔

☆تازہ ناریل کا پھل نیم گرم پانی میں ڈال کر رس نکال کر چھان لیں۔ اس رس کو سالن میں استعمال کرنے سے سالن ذائقہ دار ہوگا۔

☆مسور کی دال کو پکانے کے بعد آخری چند منٹوں میں اگر تھوڑا سا دودھ ڈال دیا جائے تو مسور کی دال کے مضر اثرات زائل ہو جاتے ہیں۔







# ٹوٹکے



## بلند فشار خون معمول پر لانے کے لئے

اگر بلند فشار خون کا مسئلہ ہے تو رات میں 2 کڑھی پتے' ½ پیالی پانی میں بھگو کر رکھ دیں۔ صبح اُٹھ کر وہ پانی پی لیں' بلند فشار خون معمول پر آ جائے گا۔



## اُنگلیوں میں درد کے لئے

اگر اُنگلیوں میں درد ہوتا ہو تو ایک پیالے میں نیم گرم پانی لیں۔ اس میں ہلدی ملائیں اور تھوڑی دیر کے لئے اُنگلیاں ڈبو کر رکھیں' پھر ہاتھ دھو کر صاف کر لیں۔ صبح یہ عمل دہرانے سے درد جاتا رہے گا۔



## چکنی جلد کی صفائی کے لئے

اگر آپ کی جلد چکنی ہے تو 2 چائے کے چمچے پسے ہوئے بادام ایک پیالی عرق گلاب میں ملا لیں' پھر چھان کر بوتل میں بھر لیں۔ اس آمیزے کو روزانہ رات کے وقت چہرے پر لگائیں' صبح صاف پانی سے دھو لیں' جلد صاف ستھری ہو جائے گی۔ اس کے علاوہ ½ پیالی عرق گلاب میں ½ پیالی گلیسرین ملائیں۔ اسے روئی کی مدد سے چہرے پر لگا کر 10 منٹ کے لئے چھوڑ دیں' پھر صاف پانی سے چہرہ دھو لیں۔



## جھینگوں کی بدبو دُور کرنے کے لئے

جھینگوں کی بدبو دُور کرنے کے لئے بغیر دھوئے ہوئے ان پر تھوڑا سا سرکہ ملا کر تھوڑی دیر کے لئے رکھیں' پھر دھو کر پکائیں۔



## پیروں کے درد کے لئے

اگر کسی بھی وجہ سے پیروں میں درد ہوتا ہو تو رات میں سونے سے قبل پیروں پر زیتون کے تیل کی مالش کریں۔ بیٹھنے اور لیٹنے میں پیروں کو اُونچا رکھنے کی کوشش کریں۔



## کھلے کھلے چاولوں کے لئے

اگر فرائیڈ رائس کے چاول کھلے کھلے پکانے ہیں تو انہیں دَم دینے کے بعد نکال کر اخبار پر پھیلا دیں۔ اس طرح سے چاول خشک اور خستہ رہیں گے۔



UNMATCHABLE SPEED
UNLIMITED DOWNLOADS

# 1Mbps for Rs.499* per month

FREE Wi-Fi MODEM



# 2Mbps for Rs.750* per month

Unlimited Voice Calls Rs.250/ per month (PTCL-PTCL-Vfone)

10 GB Download

Broadband PAKISTAN

SMART SPOT PTCL WiFi

# Economy Package

Get connected with economy, power and freedom. On 1 Mbps and 2 Mbps connections, enjoy 10 GB downloads*, free Wi-Fi modem and unlimited voice calls (PTCL-PTCL-Vfone).

*10 GB download | Rs. 100 for every additional GB | Terms & Taxes Apply

www.ptcl.com.pk

/ptcl.official /ptclofficial /theptclcompany

ptcl hello to the future

For further information call 1236 | To order call 0800 8 0800, visit www.ptcl.com.pk or SMS 'BB' to 05 1218 1218

# PEL Built-in Stabilizer

## *Hoti phirey bijli upar neechey...*

*Refrigerator ko rakhay 130 sey 270 volts tak ki fluctuation aur short circuit se mehfooz*






**Change your life**



**HUMIDITY CONTROLLER** Specially designed to control the humidity level in Crisper/vegetable box



**DOUBLE-SIDED ROLL BOND EVAPORATOR** Specially designed to work in Pakistani temperatures up to 55°C



**ENERGY EFFICIENT** Runs at most economical mode with maximum efficiency. 10% more efficient than other refrigerators



**CRISPO – FRESHER TRAY** Specially designed tray holds more moisture to keep fruits and vegetables fresh for longer




**Ag+ BACTERIA BUSTER** Emits silver ions that reduce bacteria growth



**THICKER DOOR INSULATION** Retains cooling for optimal performance

Pak Elektron Limited Toll Free: 0800-00-735 (PEL), www.pel.com.pk | www.facebook.com/pel